## باشندے

اہل ایران خوشدل و خلیق ہوتے ہین لیکن بڑے دغاباز اس ملک مین وحشی خانہ بدوش قومین بھی بہت ہین۔

## دستکاریان

اہل ایران شال اور فرش اور قالین اور تلوار کے پھل بنانے مین فوقیت رکھتے ہین خاص جنس دوسرے ملک کو جانے کی ریشم ہی۔

## مذہب

اہل ایران محمدی شیعہ طریق کے ہین۔

## عملداری

بادشاہ بیحد اختیار رکھتا ہی اور بدون تحقیقات کے اپنی رعایا مین سے کسیکو قتل کرسکتا ہی۔

## شہر

شمال مین دارالسلطنت طہران ہی۔

وسط کے نزدیک اصفہان ہی جو خلیفون کے عہد مین دارالسلطنت تھا

خلیج فارس کے مشرق شیراز ہی اوسمین حافظ و سعدی دو بڑے ایرانی شاعرون کے مزار ہین۔

شیراز کے شمال مین پرسی پالس ہی یہ زمانہ سلف مین ایرانیونکا دارالخلافہ تھا

خلیج فارس پر بڑا بندر بوشہر ہی۔

یزد وسط مین ہی اور تجارت کاروانی کے صدر مقامون سے ایک ہی۔

تبریز گوشہ شمال اور مغرب مین ایران کے نہایت مشہور شہرون سے یہ ایک تھا

## ۵۹ عرب

ایشیا کا جنوبی و مغربی گوشہ بڑے جزیرہ نما عرب سے مرکب ہی اوسکی حد شمالی ایشیا ے روم اور حد شرقی خلیج فارس اور حد جنوبی بحیرہ عرب اور حد غربی بحیرۂ قلزم ہی ۔

## سطح

عرب ریگستانی بیابان ہی لیکن اوس مین چند اوسس یعنی قطعات نمائی بھی ہین قیاس کیا جاتا ہی کہ اسکا وسط ایک ہموار سطح ہی جسمین سے سلسلے پہاڑون کے گذرتے ہین لیکن اوسمین بجز متفرق اوسس کے جو جابجا ہین روئیدگی نہین ہی بباعث نسبتی شادابی کے جنوبی و مغربی ساحل اِس ملک کا عرب فیلکس یعنی عرب خوشحال کہلاتا ہی ۔

## نباتات

دھورا ایک قسم کا خشک اور موٹا ناج اور خرما خاص اشیاء غذائی ہین جنوب مین قہوہ اور مصالح پیدا ہوتے ہین ۔

## حیوانات

عرب گھوڑون کی عمدہ نسل کے واسطے مشہور ہی اور شتر ریگستانون مین باربرداری کے واسطے بہت مفید ہی ۔

## باشندے

اہل عرب خود سر فرقون مین منقسم ہین اور اپنے اپنے خاص جدے جدے

شیخون یعنی سرداروں کے محکوم ہین باشندگان ساحل کچھ کچھ شایستہ ہین لیکن وسطی فرقے جو بدوی کہلاتے ہین وحشی اور ہولناک ہین اور گلون اور لوٹ سے اپنی اوقات بسر کرتے ہین ۔

## ۸۶ ۔ مذہب

اہل عرب محمدی ہین ۔

## شہر

بحیرۂ قلزم سے قریب چالیس میل کے فاصلے پر مکہ جاے پیدائش محمد کا ہی وہان حاجی بہت جاتے ہین ۔

جدہ مکہ کا بندر ساحل پر ہی ۔

مکہ کے شمال مدینہ ہی جہان محمد کا مزار ہی ۔

مدینہ کا بندر ینبو ہی ۔

یمن کا دار السلطنت شہر صنعا سمندر سے فاصلے پر جنوب مین ہی آبناے باب المندب کے قریب مخہ بندر ہی جہانسے قہوہ باہر جانے کو جہازون پر لادا جاتا ہی ۔

بحیرۂ قلزم کے دروازے پر عدن ہی جو صاحبان انگریز بہادر کے متعلق ہی شرقی ساحل پر مسقط بڑی تجارت کا مقام ہی اور امام مسقط کا جو عرب مین بڑا سردار ہی پایۂ تخت ہی ۔

## ۸۷ ۔ ایشیائی روم

ایشیار کا نہایت مغربی ملک ایشیاے روم ہی اسکی حد شمالی جارجیا اور بحیرۂ اسود

اور حد شرقی ایران اور جنوبی عرب اور حد غربی بحیرۂ روم ہے۔

اس ملک کے خاص حصے ایشیار کوچک و شام و پلسٹن یعنے کنعان اور ارمنیہ اور کردستان یعنے اسیریا اور الجسیرہ یعنی میسوپوٹیمیا ہین۔

## ایشیار کوچک

یہ بڑا جزیرہ نما درمیان بحیرہ اسود و بحیرۂ روم کے ہے۔

## سطح

اسکا وسط ایک بلند اور ہموار سطح سے مشتمل ہے جسکے شمال مین پہاڑون کے سلسلے بحر اسود کے کنارے کنارے چلے گئے ہین اوسکے جنوب مین سلسلہ کوہ طارس ہے۔

## دریا

اسمین نہایت طویل دریا قزل ارمق (یعنی سرخ دریا) ہے متقدمین اسکو ہیلس کہتے تھے اس دریا کے دوم مرتبہ پر دریاے سکاریا ہے یہ دونون بحیرۂ اسود مین گرتے ہین اور دریاے میانڈر اور ہرمس اور مرابت ارچیپلیگو یعنی بحیرہ یونان مین گرتے ہین۔

## آب و ہوا

آب و ہوا معتدل و خوشگوار ہے۔

## پیداوار

چاول و مکا اور شکر اور میوجات اور روئی خاص نباتی پیداواریان ہین لیکن بسبب ظلم کے زراعت مین بہت غفلت ہوتی ہے۔

انگورہ مین ایک قسم کی بکریان پائی جاتی ہین جنکے بال مثل ریشم کے لطیف ہوتے ہین اور شال بنانے مین مستعمل۔

## ۹۸۔ باشندے

یہان کے باشندے خاص کر ترک ہین لیکن یونانی اور ارمنی اور یہودی بکثرت ترقی پذیر ہین۔

ترکون کا مذہب محمدی ہے اور عیسائیون مین اکثر یونانی کلیسیہ کے ہین۔

## خاص حصے

مغرب مین انٹولیا (انٹولیا کے معنی وہی ہین جو لیونیٹ کے معنی ہین یعنی طلوع ہونا جس سے مراد مشرق ہے اہل یونان نے اس ملک کا یہ نام رکھا تھا) اور وسط مین کرامانیان اور گوشۂ شمال اور مشرق مین روم یعنی سیواس ہے۔

## شہر

مغرب مین سمرنا۔ اس ملک مین سب سے بڑا شہر اور بڑی تجارت کا مقام ہے۔

دریاے باسفورس پر اسکتاری قسطنطنیہ کا شرقی حصہ ہے۔

اینوٹولیا کا خاص شہر کنایہ دریاے سکاریہ کی ایک شاخ پر ہے۔

انگورہ وسط کیطرف بکرون کے لیے مشہور ہے جنکے بال مثل ریشم کے ہوتے ہین۔

بحیرہ اسود کے کنارے سینوپ اور ٹریبزانڈ بندر ہین۔

کوئی جو زمانۂ سلف مین ایکونیم کہلاتا تھا انگورہ کے جنوب ہی۔

گوشۂ جنوب و شرق مین دریاے سدنس پر طارسس ہی۔

دریاے قزل ارمق کے مخرج کے نزدیک سیواس روم کا دار السلطنت ہی

سیواس کے گوشۂ شمال و مغرب مین توقت واقع ہی۔

## جزائر

سیپرس یعنی صنوبر ایک شاداب بڑا جزیرہ جنوب طرف بحر روم مین ہی

ایشیاے کوچک کے گوشۂ جنوب و مغرب کے نزدیک روڈس ہی۔

## ۵۹۔ سیریا یعنی شام اور پلسٹین یعنی کنعان کا بیان

یہ دونون حصے بحر روم اور دریاے فرات کے مابین واقع ہین اونکی

حد شمالی سلسلۂ جبال طارس اور حد جنوبی عرب ہی۔

زمانہ قدیم مین یے حصے تھے شمال مین شام شمالی اور وسط مین میانہ

شام اور جنوب مین شام کنعانی۔

## باشندے

یہان اکثر آبادی قوم ترک کی ہی گوکہ اہل عرب بھی بہت ہین۔

کوہ لبنان مین دو قوم میرونات اور ڈروسی آباد ہین یے لوگ بھی قریب

خودسر کے ہین کنعان مین کچھ یہودی ہین۔

شام اور کنعان چار پشالک مین منقسم ہین شمال مین حلب اور ساحل

پر ٹریپولائی اور ایکر اور لبنان کے مشرق دمشق۔

## شہر

شمال مین حلب دار السلطنت حال شام کا ہی۔

بحر روم سے گوشۂ شمال و مشرق کے نزدیک اسکندرون یعنی الکزنڈریا بندر ہی۔

شام کے ساحل پر ٹریپولای اور بیروٹ بندر ہین۔

پلمیرا جسکو زمانہ قدیم مین تادمر کہتے تھے اور بعلبک لبنان کے پورب ہین لیکن اب ویران ہین۔

کنعان کے گوشۂ شمال و مشرق مین ایک خوب سیراب میدان مین دمشق واقع ہی یروسلیم اور نیبلس جسکو زمانۂ قدیم مین شچم کہتے تھے اور نظرت اور غازہ خاص شہر کنعان کے ہین ایکرا اور جافا جسمین سے پچھلی کو زمانہ سلف مین جاپا کہتے تھے خاص بندر ہین۔

صور جو زمانہ قدیم مین ٹائر کہلاتا تھا اب ایک چھوٹا گانون ہی جسمین مچھوے آباد ہین۔

| | ۹۰ - ارمینہ | |
|---|---|---|

بحیرۂ اسود کے گوشۂ جنوب اور مشرق مین ارمینہ ہی اسکی شرقی اضلاع روس اور ایران کے متعلق ہین اس ملک مین سطوح مرتفع اور بلند پہاڑ ہین جنمین جابجا خوشنما وادیان واقع ہین۔

کوہ ارارات کی چوٹی جو کہ شرقی حد پر ہی برف دائمی سے مستور رہتی ہی دریاے فرات جنوب کی طرف بہتا ہی اور دریاے کر اپنے معاون آرس کے پورب طرف بہکر بحیرہ کاسپین مین گرتا ہی۔

شہر

وسط کے نزدیک ارزی روم دار السلطنت ہی اور شمال کیطرف کارس ہی۔

## ۹۱۔ کردستان یعنی اسیریا کا بیان

کردستان جو زمانہ قدیم مین اسیریا کہلاتا تھا وہ ارمینہ کے دکن واقع ہی کردستانی لوگ ایک ہولناک چوپائی قوم سے ہین اور لوٹ کے بہت عادی ہین۔

مذہب اونکا محمدی ہی لیکن مذہب پارسی اور پرستش جنات سے مخلوط

## ۹۲۔ الجسرہ یعنی میسوپوٹیمیا کا بیان

الجسرہ جو زمانہ سلف مین میسوپوٹیمیا مشہور تھا درمیان دریاے فرات اور دجلہ اور کردستان کے جنوب واقع ہی۔

شہر

دریاے دجلہ پر دار السلطنت موصل ہی جو ایک وقت مین عمدہ ململ کے واسطے مشہور تھا۔

شمال مین دریاے دجلہ کے قریب ڈایربیکر ہی۔

آرفہ گوشۂ شمال اور مغرب مین واقع ہی قیاس کرتے ہین کہ اسکو عراق عرب کے لوگ زمانہ قدیم مین ار کہتے تھے۔

## ۹۳۔ عراق عرب یعنی کیلڈیا کا بیان

عراق عرب جو سلف مین بابل کہلاتا تھا دریاے دجلہ و فرات کے جنوبی

حصہ کے آس پاس ہی یہ دونون دریا خلیج فارس مین داخل ہونے سے پہلے ایک دوسرے سے مل جاتے ہین۔

## شہر

بغداد جوکہ سابق مین خلیفون کا پایہ تخت عظیم الشان تھا دریاے دجلہ پر ہی اب تک اوسمین تجارت کاروانی بکثرت ہوتی ہی۔

بغداد کے جنوب دریاے فرات پر بابل کے ویرانون کے درمیان دجلہ ہی دریاے فرات و دجلہ کے اب متفقہ پر بصرہ ہی وہان تجارت بہت ہوتی ہی۔

| نام ملک | مسطح میل مربع | تخمیناً آبادی | نام دار السلطنت | تخمیناً آبادی |
|---|---|---|---|---|
| افغانستان | ۲۵۰۰۰۰ | ۵۵۰۰۰۰۰ | کابل | ۵۰۰۰۰ |
| آنام | ۱۲۲۰۰۰ | ۱۰۰۰۰۰۰۰ | ہوئی | ۶۰۰۰۰ |
| عرب | ۱۰۰۰۰۰۰ | ۱۰۰۰۰۰۰۰ | مکہ | ۲۴۰۰۰ |
| بلوچستان | ۱۵۰۰۰۰ | ۱۵۰۰۰۰۰ | قلعات | ۲۰۰۰۰ |
| برھما | ۲۰۰۰۰۰ | ۳۰۰۰۰۰۰ | اوا | ۳۰۰۰۰ |
| سلطنت چین | ۵۳۵۰۰۰۰ | ۳۵۰۰۰۰۰۰۰ | پیکن | ۱۳۰۰۰۰۰ |
| ہندوستان | ۱۴۶۰۰۰۰ | ۱۸۰۰۰۰۰۰۰ | کلکتہ | ۱۰۰۰۰۰۰ |
| جاپان | ۲۶۰۰۰۰ | ۲۵۰۰۰۰۰۰ | جدّو | ۱۰۰۰۰۰۰ |
| فارس | ۴۵۰۰۰۰ | ۹۰۰۰۰۰۰ | طہران | ۶۰۰۰۰ |
| ایشیای روس | ۵۵۰۰۰۰۰ | ۴۰۰۰۰۰۰ | توبالسک | ۲۰۰۰۰ |
| سیام | ۲۰۰۰۰۰ | ۵۰۰۰۰۰۰ | بنکوک | ۸۰۰۰۰ |
| خودسر تاتار | ۹۰۰۰۰۰ | ۵۰۰۰۰۰۰ | بخارا | ۱۲۰۰۰۰ |
| ایشیای ترکستان یعنی روم | ۴۵۰۰۰۰ | ۱۲۰۰۰۰۰۰ | سمرنا | ۱۳۰۰۰۰ |

# انیس السیاحین

حصہ سوم

حسب الحکم جناب صاحب ڈائرکٹر آف پبلک انسٹرکشن سررشتہ تعلیم

ممالک مغربی و شمالی و اودھ

کے

واسطے استعمال مدارس و مکاتب ملک اودھ کے

راے درگا پرشاد صاحب بہادر اسسٹنٹ انسپکٹر سررشتہ تعلیم اودھ

نے

انگریزی اوٹ لائنیس آف جاگرفی مطبوعہ مدراس سے ترجمہ و تالیف کیا اور

مطبع منشی نول کشور مقام لکھنؤ مین منطبع ہوا

سنہ ۱۸۸۱ع

# انیس السیاحین

## حصہ سوم

### ۱۴۲ - افریقہ کا بیان

افریقہ کی حد شمالی بحیرۂ روم ہے اور شرقی بحیرۂ قلزم اور بحر ہند اور مغربی بحر اٹلانٹک اور ان حدون کی نسبت اس براعظم کا حال کم معلوم ہے اور اسمین آدمیون نے تربیت اور آدمیت بھی بہت کم ہے۔

| تقسیمات |
|---|
| بڑے بڑے حصے حسب تصریح ذیل ہین۔ |
| **شمال مین** |
| مصر نیوبیا ترپولائی ٹونس الجیریا مراکو |
| **وسط مین** |
| صحارا یعنی بیابان عظیم ابیسینیا |
| **مغرب مین** |
| سینیگیمبیا سیرالیون لیبیریا اشانٹی ڈاہومی |
| لوآنگو کانگو انگولا بنگولا |
| **جنوب مین** |

१ अफ्रीका
२ रूम का सागर
३ लालसागर
४ हिन्द महासागर
५ अटलांटिक
६ मिसर
७ न्यूबिया
८ ट्रिपोलाई
९ ट्यूनिस
१० अलजीरिया
११ मुराको
१२ सहारा
१३ अबिसीनिया
१४ सेनीगेम्बिया
१५ सीरालियोन
१६ लाईबीरिया
१७ अशान्टी
१८ डहोमी
१९ लोआंगो
२० कांगो
२१ अंगोला
२२ बंगोला

کیپ کالونی نٹیل

| | شرق مین | |
|---|---|---|

سوفالہ موزمبیق زنگبار

| | خلیج وغیرہ | |
|---|---|---|

خلیج سیڈرا ترپولائی کے شمال ہو خلیج کیبنیز ٹیونس سے شرق اور خلیج گنی ساحل مغربی کے وسط مین ہو خلیج ٹیبل اور الگوا جنوب مین ہین خلیج ڈلیگوا اور سوفالہ گوشۂ جنوب اور شرق مین ہین نالہ موزمبیق جزیرہ میڈیگاسکر اور براعظم افریقہ کے درمیان ہو

| | ۱۴۳ - راس وغیرہ کا بیان | |
|---|---|---|

راس بون ٹیونس کے شمال ہو راس بلینکو یعنی راس سفید اور راس ورڈ یعنی راس سبز مغرب مین ہین راس پالماس گنی مین ہو کیپ آف گوڈ ہوپ یعنی راس خوشی امید اور راس اگلہاس کیپ کالونی مین ہین راس گارڈیفیو اس براعظم کی نہایت شرقی نوک ہو۔

| | سطح | |
|---|---|---|

جسقدر حال افریقہ کے وسط کا اب تک معلوم ہوا ہو اوس سے ظاہر ہوتا ہو کہ وہان بڑے بڑے سطوح ہموار ہین جو اوسط درجہ

१ केपकालोनी २ नेटल ३ सोफ़ाला ४ मोज़ेम्बीक ५ ज़ंगोबार ६ सीडूा ७ ट्रिपोलाई ८ केबीज़ ९ ट्यूनिस १० गनीकासाहल ११ टेबिल बा. स्वात १२ अलगो आबाल १३ डेलगोआ खावात १४ सोफ़ाला पारवाल १५ मोज़म्बीक कानाला १६ मेडेगा- स्कर १७ बोन १८ ट्यूनिस १९ ब्लैंको २० वर्ड २१ पालमास २२ केप आफ़ गुडहोप २३ अगल्हास २४ गारडेफ

ارتفاع رکھتے ہین اور اونکے اندر ساحلون کے درمیان پہاڑون کے سلسلے فاصل ہین صحارا یعنی بیابان عظیم مین باستثنائے چند قطعات شاداب کے جنکو اوسس کہتے ہین خشک تیّے کا لق و دق میدان ہی جو اِس برّاعظم مین بحر اطلانٹک سے بحیرۂ قلزم تک مبسوط ہی وسط مین سے بہت ملک اب تک نہین دیکھا گیا ہی اور بڑے بڑے پہاڑ جو فی الحال معلوم ہین وے یے ہین یعنی شمال مین کوہ اطلس اور گنی شمالی مین کوہ کانگ اور موزنبیق کے مغرب کو لیمپوٹا اور سلسلۂ کوہ ابیسینیا

## دریا

روے زمین کے سب بڑے حصون کی نسبت افریقیہ مین پانی کم ہی افریقیہ مین سب سے بڑا دریا رود نیل ہی کہ شمال کی طرف بہکر بحیرۂ روم مین گرتا ہی سینیگال اور گیمبیا مغرب طرف چلکر بحر اطلانٹک مین داخل ہوتے ہین نایگر مع اپنے معاون چاداکے خلیج گنی مین گرتا ہی زیری یا کانگو اور آرینج رود مغرب طرف بہکر بحر اطلانٹک مین جا ملتے ہین اور زمبیسی شرقی سمت مین چلکر بحر ہند مین پڑتا ہی

## جھیلین

१ ओसिस
२ अटलांटिक
३ [illegible]
४ [illegible]
५ [illegible]
६ [illegible]
७ [illegible]
८ [illegible]
९ [illegible]
१० [illegible]
११ [illegible]
१२ [illegible]
१३ [illegible]
१४ [illegible]
१५ [illegible]
१६ कांगो
१७ आरेन्ज रिवर
१८ जेम्बिसी

ابیسینیا مین ڈیمبیا اور وسط کے نزدیک شاڈ ہی یوینا میسی یانیاسی موزنبیق کے مغرب ہی اور گامی جنوب مین

## ۱۴۴ - آب وہوا کا بیان

افریقیہ مین ربع سے زیادہ منطقہ حار مین واقع ہی اور کرۂ زمین کے سب بڑے حصون کی نسبت نہایت گرم اور خشک ہی عموماً صرف دو موسم ہوتے ہین یعنی ایک خشک اور دوسرا برسات اور موسم برسات گردش ظاہری آفتاب کی پیروی کیا کرتا ہی

## معدنیات

وسطی افریقیہ مین بڑے بڑے دریاؤن کی ریت مین سونا ملتا ہی اور اس براعظم کے کئی قطعو مین نمک افراط سے ہی

## نباتات

اراضی اکثر آوسری الاجہان پانی بہت ہی وہان پیداوار ہی شمال کے خاص ناج گیہون اور دورہ اور جو ہین نارنجیان اور زیتون اور درخت روئی اور خرما بھی کثرت سے ہین وسطی افریقیہ کے مغرب مین مکہ اور چانول اور کساوا یعنی روئی کا درخت اور رتالو اور کیلہ اور روغن خرما خاص نباتی پیداواریان ہین شرقی افریقیہ درخت قہوہ کا وطنی ملک ہی اور جنوبی افریقیہ کے خوبصورت

مرغزار مشہور ہین گیہون اور انگور اور روئی اب کسیقدر بوئی جاتی ہے۔

## حیوانات

شتر اور بیل اور بھیڑی اور گھوڑا خاص پالتو جانور ہین اور تمپانزی ایک قسم کا لنگور اور شیر اور ہاتھی اور گینڈا اور دریائی گھوڑا اور زرافہ یعنی شتر گاو اور زبرا اور شتر مرغ جنگلون اور بیابانون مین پائے جاتے ہین اور اکثر دریاؤن مین گھڑیال بہت ہین۔ ٹڈی دل کے بادل کبھی کبھی بڑے بڑے ملکون کو تباہ کر دیتے ہین اور ساحل گنی پر دیمک بہت کثرت سے ہے۔

## باشندے

وسطی اور جنوبی افریقہ مین اکثر حبشی آباد ہین جنمین تربیت اور انسانیت بہت کم ہے شمالی قومین اور جنوب کے یوروپی نو آباد کاکیشیین نسل سے متعلق ہین تجارت غلامی مدت سے افریقہ کی مصیبت رہی ہے ویسی عملداریان سب کی سب غایت درجہ شخصیہ ہین اور اکثر باہم برسر جنگ آور رہتے ہین ابیسینیا مین مذہب عیسوی بگڑی ہوئی صورت سے موجود ہے اور شمال مین مذہب محمدی رائج ہے حبشیون مین سے اکثر اشد بت پرستی مین پھنسے ہوے ہین اور پرون کو اور انڈے کے

१ चिम्पांजी
२ जेबरा
३ काकेशियन
४ एबीसीनिया

چھلکون کو یا اور کسی چیز کو جسکو وے بطور بت علیحدہ کر رکھتے ہین پرستش کرتے ہین الا اب اونکے درمیان جا بجا مذہب عیسوی پھیلتا جاتا ہے۔

## ۱۲۵ - مصر کا بیان

افریقہ کا شمالی شرقی گوشہ مصر سے بنا ہے یہ ملک جنوب مین نیوبیا سے اور مغرب مین بیابان عظیم سے محدود ہے۔

## سطح

مصر مین رود نیل کی گھاٹی اور شمالی اطراف کا وہ مثلثی ہموار ضلع داخل ہے جسکو ڈلٹیا کہتے ہین اور جو دریاے مذکور کے دو خاص شاخون کے درمیان واقع ہے۔

## آب و ہوا

یہ ملک نہایت خشک ہے مصر جنوبی مین مینھ تقریباً بالکل نہین برستا موسم گرما مین گرمی بشدت ہوتی ہے مگر باقی سال حرارت معتدل اور خوشگوار رہتی ہے رات کو اوس بہت کثرت سے گرتی ہے۔

## پیداوار

وے اضلاع جو رود نیل سے پانی پاتے ہین از حد سیر حاصل ہین لیکن باقی ملک کو بیابان سوزان کہنا چاہیے دورہ اور گیہون

اور شکر اور نیل اور تمباکو اور خربا اور خیارین پیداوار خاص ہین اور رود نیل جنوبی مین گھڑیال بہت ہوتے ہین ۔

## باشندے

آبادی اس ملک کی اصلی باشندون کی اولاد یعنی کاپٹس اور عربون اور ترکون سے مشتمل ہے ۔

کچھ اہل یورپ بھی ہین جو فرنگ کہلاتے ہین اس ملک مین زبان عربی رائج ہے

## تجارت

بردہ فروشی بکثرت ہوتی ہے روئی گیہون ہاتھی دانت اور شتر مرغ کے پر اشیای بھرتی سے خاص ہین ۔

## گورنمنٹ

عملداری ازبس تنخصیہ ہے ۔

## مذہب

کاپٹس ایک شکل زبون کا مذہب عیسوی رکھتے ہین گو دیگر باشندون مین سے اکثر محمدی ہین ۔

## ۱۴۶ -- تقسیمات کا بیان

اس ملک کے بڑے حصے تین ہین یعنی مصر شمالی اور مصر وسطی اور

مصر جنوبی

| | شہرات | |
|---|---|---|

رو دنیل پر کیرو یا قاہرہ مصر کا دار السلطنت اور افریقیہ کا شہر اعظم ہے

بحیرۂ روم پر الکزنڈریا یا سکندریہ بڑا بندر ہے اور تجارت کثیر رکھتا ہے رو دنیل کے دو خاص شاخون کے دہانون پر روسیٹہ اور ڈمیٹہ بندر خورد ہین۔

بحر قلزم کے مغربی شعبہ کے سرے پر سویز بندر ہے جہان ہندوستان کی ڈاک کے واسطے دخانی جہازون کی آمد و رفت رہتی ہے۔

دریاے نیل پر سایوٹ جنوبی مصر کا پایہ تخت ہے۔

دریاے مذکور کے آبشارون کے متصل نیوبیا کی سرحد پر اسوآن گرنیٹ پتھر کے سنگستانون سے مشہور ہے۔

१ काहरो
२ एलक्जेंड्रिया
३ रोसेटा
४ डैमियेटा
५ स्वेज़
६ सायूट
७ न्यूबिया
८ अस्सूयान
९ मेनिर

| | زمانۂ قدامت کی نشانیان | |
|---|---|---|

ملک مصر کی قدیمی تربیت اور شائستگی قابل تعریف ہے وہان کے جسیم منارے اور عالیشان مندرون کے ویرانے ابتک ملک مذکور کی عظمت سابقہ پر شہادت دیتے ہین۔

| | ۱۴۷- نیوبیا | |
|---|---|---|

نیوبیا مصر اور ابیسینیا کے بیچ مین ہی اور اسمین سینار اور کارڈوفان
اور دیگر ممالک ہین جنکا حال اہل یوروپ کو کم معلوم ہی یہ ملک
ایک تنگ یعنی کم عرض پٹری کے سواے جو دریاے نیل سے سیراب
ہی اکثر کوہستانی اور ریگستانی بیابانون سے مرکب ہی آب وہوا اس
سرزمین کی خشک وگرم ہی

## شہرات

وائٹ رور یعنی بحر الابیض اور بلیو رور یعنی بحر الازرق کے اتصال پر
خارطوم دار السلطنت اور بردون کی تجارت کا صدر مقام ہی بلیو رور
یعنی بحر الازرق پر سینار سابق مین ایک سلطنت خودسر کا پایہ تخت تھا
لیکن اب بہت زوال گرفتہ ہی

## ابیسینیا

ابیسینیا کہ زمانہ سلف کے اتھیوپیا کا ایک حصہ ہی نیوبیا کے جنوب و
شرق واقع ہی
اس ملک مین اکثر مرتفع اور ہموار سطحین ہین جنمین ناہموار پہاڑ گذرتے ہین
بباعث بلندی کے اس سرزمین کی آب وہوا بہ نسبت نیوبیا کے سرد ہی
اور کثرت باران سے زمین خوب پیداوار ہی

## باشندے

१ न्यूबिया
२ मिस्र
३ अबीसीनिया
४ सिनार
५ कार्डोफान
६ यूरुप
७ नील
८ वाईट रिवर
९ ब्लू रिवर
१० खारतूम
११ सेनार
१२ अबीसीनिया
१३ इथियोपिया
१४ न्यूबिया

ساکنان ملک کے جدی جدی قوموں سے مشتق ہین اور ایسا قیاس کیا جاتا ہو کہ یہ لوگ اول اول عرب سے آئے ہونگے انمین تربیت اور آدمیت بہت کم ہو اور وسے گاہ گاہے کچا گوشت کھاتے ہین

اتھیوپک یعنی زبان قدیمی اب رائج نہین ہو گو اوسکی بولیان جنوبی اضلاع مین مستعمل ہین اشیاء تجارت جو غیر ملکون کو جاتی ہین ہاتھی دانت اور سونا اور غلام و کنیز ہین مذہب اس ملک کا عیسوی ہو جو بگڑ بگڑ کر کچھ اور ہی شکل کا ہوگیا ہو ساحل شرقی گیلاس ایک قوم زنگی سے آباد ہو جو اس ملک کو لوٹنے کے لیے اکثر حملہ آور رہتے ہین

ایک زمانہ مین ابیسینیا کی سلطنت قوی تھی مگر اب وہ چھوٹی چھوٹی ریاستون مین منقسم ہو جو اکثر باہم گرجنگ آور رہتی ہین مغرب مین امھارا اور گوشۂ شمال و شرق مین ٹائگرا اور جنوب و شرق مین شوا بڑے بڑے حصے ہین

## شہرات

ڈیمبیا جھیل کے گوشۂ شمال و شرق مین گانڈار امھارا کا دار الحکومت ہو اور اگرچہ ٹائگرا کا دار السلطنت اُڈُوا ہو لیکن اکسیم جو سابق مین پایۂ تخت تھا تمام ملک مین شہر اعظم ہو

## ۱۴۸ -- ممالک بربری کا بیان

ممالک بربری مصر سے بحر اطلانٹک تک اور بحر روم سے صحارا تک مبسوط ہین

## سطح

کوہ اطلس کا سلسلہ اس دیار کے اکثر حصہ مین گذرتا ہی اور اگرچہ زمین شاداب کی ایک پٹری جو جانب غرب عریض ہوتی جاتی ہی سمندر کے کنارے کنارے واقع ہی لیکن اکثر سطح ریگستانی بیابانون سے مرکب ہی اس ولایت مین دریاے عظیم نہین ہین

## آب وہوا

شرقی قطعات اور دیگر اضلاع جنپر بیابان عظیم کی سوزان ہوائین پہونچتی ہین بہت گرم ہین مگر سمندر کے کنارے کنارے آب وہوا معتدل ہی

## پیداوار

گیہون وورہ جو روئی تمباکو خرما زیتون اور نارنجیان اور دیگر میوہ جات خاص نباتی پیداوار ہین ریگستانی سرزمین مین جو بین صحارا اور کوہ اطلس کے واقع ہی خرما اس افراط سے ہوتے ہین کہ اوسکو بلد الجرید یعنی کشور خرما کہتے ہین گھوڑے عمدہ ہوتے ہین اور بھیڑون سے اون بہت لطیف ملتی ہی شیر اور چرغ اور دیگر حیوانات وحشی کثرت سے ہین

## باشندے

شہرون مین مورس رہتے ہین اور بربر یعنی اصلی باشندے اور خانہ بدوش عرب پہاڑون اور میدانون مین بودوباش رکھتے ہین مورس کی دغابازی اور بیرحمی اور عیسائیون سے اونکی نفرت وعداوت مشہور ہی سابق مین یہ دریائی ڈکیتی کے بہت عادی تھے لیکن اہل انگلینڈ اور فرانس نے اسکا انسداد کردیا ہی یہودی بہت اور دولتمند ہین

## گورنمنٹ اور مذہب

دیسی عملداریان بغایت شخصیہ ہین اور دین محمدی بشدت سے جاری ہی

## تقسیمات

بڑے بڑے حصے یہ ہین یعنی پورب مین ترپولائی مع بارکا اور وسط مین ٹیونس اور الجیرس اور مغرب مین مراکو

ممالک بربری مین ترپولائی سب سے زیادہ بڑا اور سب سے کم آبادی دارالسلطنت ترپولائی ساحل پر واقع ہی جہان تجارون کے کاروان وسطی افریقہ سے آتے ہین

ممالک بربری مین ٹیونس نہایت شمالی اور بغایت چھوٹا الا سیر حاصل ہی اور تجارت کثیر رکھتا ہی

ایک جھیل پر جو بحیرۂ روم سے اتصال رکھتی ہی تختگاہ ٹیونس بڑا سوداگری

شہر ہی جسکے قریب کارتھیج قدیمی کے ویرانے ہین الجیریاش ملک

زرخیز ہی جسکو اہل فرانس نے سنہ۱۸۳۰ عیسوی مین فتح کیا ہی بحیرۂ روم

پر دارالحکومت الجیریہ ہی مدت مدید سے دریائی ڈکیتیان کرنے سے

نامزد تھا اوسپر سنہ۱۸۱۶ع مین لارڈ اکسمتھ صاحب بہادر نے سب کے

گولون کی توپ زنی کر کے عیسائی غلامون کو چھوڑا یا

شہر کانسٹینٹینیا یا قسطنطنہ جسکو قسطنطین عظیم نے تجدید تعمیر کیا سمندر سے

فاصلہ پر ہی

اوران اور بونا بڑے بندر ہین

ممالک بربری مین موراکو نہایت زرخیز اور آباد ہی

دارالسلطنت موراکو خشکی کے اندر کا شہر ہی اور باگیدور بڑا بندر ہی

موراکو کے شمال و شرق فیض شہر متبرک خیال کیا جاتا ہی

ٹینجیر بندر خور وجبرالٹر یعنی جبل الطارق کے قریب قریب مقابل ہی



## ۱۴۹ - صحارا یعنی بیابان عظیم کا بیان

ممالک بربری کے جنوب صحارا یعنی بیابان عظیم واقع ہی اور بحر اٹلانٹک

سے مصر تک چلا گیا ہی اوسکے حصّۂ شرقی کو اکثر بیابان لبیان کہتے ہین

یہ بیابان وسعت مین ہندوستان سے تقریباً دوچند ہی اور کرۂ زمین

ازبس بریان اور اوسر اور ہولناک ویرانہ ہی سوزان ہوا مین جو اوسمین

چلتی ہین ریتی کے بادل پیدا کرتی ہین اور گاہ گاہے مسافرون اور سیلون
کو ریتی مین دفن کرکے اونکو جلد راہی مطمورۂ عدم کردیتی ہین
اوسکی سطح پر خاردار جھاڑیان بقدر خفیف پھیلی ہین
بعض قطعات پیداوار بھی ہین جنکو اوسس کہتے ہین چنانچہ وے
پانی کے چشمون سے سیراب ہین اور درخت خرما کے باغات سے بارور
اوسس اعظم فیضان ٹریپولائی کے جنوب ہے جہان ایک سردار اپنی
دار الحکومت مرزق مین حکمرانی کرتا ہے بیابان عظیم کی آبادی سے
اکثر باشندے عربی مورس ہین جیسے سیاح اور مسافر بہ نسبت اون
شیرون اور سانپون کے زیادہ ڈرتے ہین جو دشت مذکور مین اندارسان
رہتے ہین اوسس مین مقام کرتے ہوے کاروان صحارا کو مختلف
سمتون مین طے کرتے ہین

## سوڈان یا نگریشیا

سوڈان یا حبشستان یا زنگستان صحارا کے جنوب واقع ہے
اور مغرب مین سینیگمبیا سے مشرق مین دیار رود نیل تک پہونچتا ہے
اگرچہ مغربی اور جنوبی حصے کوہستانی ہین لیکن بیشتر اس ملک مین
بڑے بڑے ہموار سطوح ہین جو بڑے بڑے دریاؤن سے سیراب اور
ریگستانی میدانون سے از ہم جدا ہین اس ولایت کے مغربی نصف مین

دریاے ناگیر گذرتا ہی اور شرقی مین جھیل شاڈو کا
پاٹ ہی

اس ملک مین خاص خاص ریاستین بسے ہین یعنی
دریاے ناگیر کے شمالی اور مغربی حصہ پر ہیمبارا اور تمبکٹو
اور جنوبی ناگیر کے پورب ہوسا اور جھیل شاڈہ کے
جنوبی مغربی گوشہ مین بورنو اور جھیل شاڈہ اور
کارڈوفان کے درمیان ڈارزیلہ اور ڈارفر ہین
باشندے اکثر زنگی قومون سے ہین اور فولہ یا فلیتہ
سے کہ کچھ زنگی اور کچھ موری نسل سے ملکر ایک نئی مخلوط
قوم پیدا ہوگئی ہی ملے ہوے ہین اونمین جہالت بہت ہی
اور بردہ فروشی کے واسطے حصول قیدیان کی مراد سے باہم
متواتر لڑائیان رہتی ہین

## شہرات

سیگو جہان پارک صاحب نے اول مرتبہ دریاے
ناگیر کو دیکھا ہیمبارا کا دارالحکومت ہی دریاے ناگیر
کے قریب تمبکٹو وہ مقام ہی جو شمال کے کاروانی
قافلون کو اول اول ملتا ہی جھیل شاڈو کے نزدیک

१ नाइगर
२ पाट
३ हैम्बारा
४ टिम्बकटू
५ हौसा
६ बोरनू
७ कार्डोफान
८ डारज़ीला
९ डारफ़र
१० फोलाया फलीता
११ मूरी
१२ सीगो
१३ पार्क
१४ नाइगर
१५ हैम्बारा
१६ टिम्बकटू

کوکا بورنو کا تختگاہ ہے

## ۱۵۰- مغربی افریقہ کا بیان

مغربی افریقہ مین وہ طول وطویل سلسلہ ساحل کا داخل ہے جسکی درازی صحارا کے جنوب سے خط جدی تک اور پہنائی سمندر کے کنارے سے خشکی کے اندر کئی سو میل تک ہے اوسکے شمال مین سینیگیمبیا ہے وسط مین گنی شمالی اور جنوب مین گنی جنوبی

### سطح

سوڈان اور مغربی افریقہ کی درمیانی سرحد کا ایک حصہ کوہ کانگ سے بنا ہے اگرچہ سمندر کے کنارے کنارے نشیبی اور ہموار زمین کے عموماً بڑے بڑے وسیع قطعے ہین لیکن بعض صورتون مین مثلاً بمقام سیرالیون یعنی کوہ شیر پہاڑ ساحلون کے بہت قریب تک پہونچ گئے ہین

### دریا

سینیگال گیمبیا کوارا کانگو اور بہت سے اور دریا سمندر مین ایسے دہانون سے داخل ہوتے ہین

१ कोका
२ बोर्नू
३ सेनीगैम्बिआ
४ गिनी
५ सोडान
६ सियरालिओन
७ सेनीगाल
८ गैम्बिआ
९ कवारा
१० कानगो

جو نہایت کثیف اور گھنی اور درازروئیدگی کے باعث اکثر پوشیدہ رہتے ہین۔

آب وہوا

یہ ملک شدت سے گرم ہی اور اوسکی آب وہوا اہل یورپ کو اسقدر ناموافق کہ وہ لوگ اوسکو گورستان کہتے ہین۔

باشندے

بجز چند باشندون کے جو یورپ کے مختلف ملکون سے آکر یہان بسے ہین اس دیار کی آبادی سے تقریباً سب حبشی ہین روغن خرما گوند نیل مرچ اور ہاتھی دانت بھرتی کے اشیاء خاص ہین اور سابق مین بردہ فروشی بھی بڑی وسعت کے ساتھ ہوتی تھی۔

اگرچہ مذہب رائج الوقت بت پرستی یا محمدی ہی الا دین مسیحی کی بھی رفتہ رفتہ ترقی ہوتی جاتی ہی۔

زنگی تفریح کے خوب شائق ہین بعد غروب آفتاب رقص وسرود ہر جگہ جاری ہوجاتا ہی انسانی جان کا کچھ پاس وخیال نہین ہی۔

انسانون کی کھوپریان مکانونمین عموماً بطور آرائشات رکھی جاتی ہین اور بتون کو آدمیون کی قربانیان دیجاتی ہین۔

گورنمنٹ برطانیہ نے تجارت بردہ فروشی کا انسداد کرنے کے لیے جہازات جنگی ساحلون پر تعینات کر دیے ہین۔

اور اورہ دستورات قبیحہ اور بید رو نبد کرنے اور انجیل کا رواج دینے کے لیے پادری صاحبون کی جانب سے سعی و کوشش فراوان عمل مین آتی ہے۔

## سینیگیمبیا

سینیگیمبیا دریاے سینیگال اور دریاے گیمبیا کے دہانون کے متصل واقع ہے یہان سے بشیتر گوند بھرتی ہوتا ہے گوری جو راس وردے کے نزدیک اور سینٹ لوئیس جو دریاے سنیگال کے دہانہ پر ہے اہل فرانس کی دو لبستیان ہین۔

## گنی شمالی

گنی شمالی کے مختلف حصے سیرالیون لیبیریا گرین گوسٹ یعنی ساحل دانہ ایوری کوسٹ یعنی ساحل عاج گولڈ کوسٹ یعنی ساحل طلا اور اسلیو کوسٹ یعنی ساحل بردہ اور بنین اور کلبار کہلاتے ہین۔

گرین کوسٹ کو یہ نام مرچ کی ایک قسم سے حاصل ہوا ہے

१ सेनीगेम्बिया
२ सेनीगाल
३ गम्बिया
४ गोरी
५ वर्डे
६ सेन्टलूइस
७ फ्रान्स
८ गिनी
९ सियरालियोन
१० लाइबीरिया
११ ग्रेन कोस्ट
१२ आइवरी कोस्ट
१३ गोल्ड कोस्ट
१४ स्लेव कोस्ट
१५ बेनिन
१६ कैलेबार

२म्यागालिग्रोव
२लाईबीरिया
३गोल्डकोस्ट
४केपकोस्ट
कौंसिल
५आशांटी
६डहोमी

جو وہان بافراط پیدا ہوتی ہو اور مابقی کوسٹس یعنی ساحلون پر ہاتھی دانت اور سونا اور لونڈی غلام خریدنے کے واسطے کثرت سے آمد و رفت رہتی ہو مغرب مین سیرالیون برطنی آبادی ہی جو ۱۷۸۷ع مین واسطے انسداد تجارت بردہ فروشی کے قائم ہوئی سیرالیون کے گوشۂ جنوب و شرق مین لیبیریا (یعنی مملکت خود مختار) ریاست زنگی خوشحال و خودسر و جمہوری ہو گولڈ کوسٹ پر برطن کی خاص آبادی کیپ کوسٹ کسیل ہو اشانٹی اور ڈہومی دیسی سلطنتون مین نہایت قوی ہین۔

کمازی دارالسلطنت اشانٹی سمندر سے فاصلہ پر ہو اور وہان کچھ تجارت بھی ہوتی ہو شاہ ڈھومی کی ملازمی مین پانچ ہزار جنگی عورتون کی فوج رہتی ہو ایام رسمیات مین شاہ وندکور قیدیون یا اورون کے خونریز سرون پر جو ایسے موقعون پر قتل کیے جاتے ہین خرامان خرامان چلتا ہو اور جب پادشاہ مرتا ہو تو اوسکی بیگمات ایک دگر کو ہلاک کرتی ہین اور رعایا مین سے بھی بہت سے لوگ قتل کیے جاتے ہین تاکہ پادشاہ متوفی کی قبر خون انسانی سے مٹی ترکرکے بنائی جاوے۔

## گنی جنوبی

گنی جنوبی کے خاص حصے لوانگو اور کانگو اور انگولا اور بنگولا برائے نام پرتگیز یعنی اہل پرتگال کی شاہی مین ہین۔

## ۱۵۱ — جنوبی افریقہ کا بیان

افریقہ جنوبی مین کیپ آف گڈ ہوپ یعنی راس خوش امید اور نیٹیل کی برطنی آبادیان اور کافریریا اور بعض دیگر حصص داخل ہین اوسمین بیشتر سطحین ہموار اور مرتفع ہین اور پہاڑونکے سلسلون سے جنوب اور شرق کی جانب محدود۔

جنوبی شرقی ساحل پر کوہ نایو ویلڈ اور اشنیو برگن اور ڈریکنبرگ محیط ہین اور آرینج ریور خواہ گریپ مغرب طرف بہکر بحر اطلانٹک مین گرتا ہے۔

## کیپ کالونی

کیپ کالونی کو یہ نام کیپ آف گڈ ہوپ سے حاصل ہوا ہے اوسکا طول بحر اطلانٹک سے گریٹ کی ریور تک اور عرض افریقہ کے جنوبی ساحل سے آرینج ریور تک ہے۔

سلسلہ کوہ نایو ویلڈ کالونی مین گذرتا ہے اور اس ملک

१ गिनी
२ लोआंगो
३ कांगो
४ अंगोला
५ बंगोला
६ पोर्तगीज
७ पोर्तगाल
८ केप ऑफ गुडहोप
९ नेटल
१० काफरेरिया
११ नायूवेल्ड
१२ स्नूवर्गेन
१३ ड्रेकिनबर्ग
१४ ओरेंजरिवर
१५ गरीप
१६ केपकालोनी
१७ केप ऑफ गुडहोप
१८ ग्रेटकीरिवर
१९ ओरेंजरिवर
२० नायूवेल्ड
२१ कालोनी

کی زمین پہاڑ ہندکوہ کی جانب درجہ بدرجہ اور تہ بتہ بلند ہو اور شمال مین خشک سطحین آرینج ریور کی طرف ڈھالو ہین ۔

## آب وہوا

آب وہوا موافق اور معتدل لیکن خشک بہت ہو دسمبر اور جنوری نہایت گرم اور جون اور جولائی نہایت سرد مہینے ہین ۔

## پیداوار

اکثر نباتات بغایت خوشنما ہوتی ہین گیہون جو رام جنی انگور اور ایلوہ نباتی پیداواریون سے خاص ہین اور مویشی اور بھیڑیان بکثرت پالی جاتی ہین ۔

اور اون اُن اشیاء سے ہو جو بیشتر اور ملکون کو بھرتی ہوکر جاتی ہین ۔

## باشندے

اس سرزمین کے اصلی باشندے یعنی ہٹنٹاٹ بے شعر لوگ ہین اور انکی جہالت اور کاہلی اور عدم صفائی ضرب المثل ہو بورس یعنی کاشتکار جو ڈچ اور انگلشیہ خوش باشون کی اولاد سے ہین اس ملک مین پھیلے ہوے ہین ۔

اور پورب مین کافرنیز[٢] بہت ہین۔

ہاٹنٹاٹ[٣] بھیڑیون کی پوستینین پہنتے ہین اور اپنے بدنون پر
چربی مین کاجل ملاکر لگاتے ہین اور اپنے چہرون کو کالے رنگ سے
پوتتے ہین اور اپنے بالون پر چربی کا استر دیتے ہین سے یہ
لوگ زراعت نہین جانتے ہین البتہ گلّے اور مویشی پالتے ہین
اور شکار مین خوب مشّاق و ہوشیار ہوتے ہین اونکی چھوٹی
چھوٹی جماعتون کو جنمین وے جمع ہوتے ہین کرال کہتے ہین
ابتدائی ڈچ نوآباد اونسے بہت بیرحمی سے پیش آئے تھے اب
اونمین تربیت درجہ بدرجہ پھیلتی جاتی ہی بعض ہاٹنٹاٹ جو
شمالی سطح سرزمین کی جانب بھگادیے گئے ہین بشمین[٣]
کہلاتے ہین اور اوربھی زیادہ مبتذل ہین ڈچ بورس عموماً
جاہل اور کاہل ہین۔

## شہرات

ٹیبل بے کے جنوب وغرب مین کیپ ٹون دارالسلطنت
واقع ہی جہان جہازون کی آمدورفت بہت رہتی ہی کیپ ٹون
سے دوم درجے پر گراہمس ٹون[٥] پورب مین سمندر سے
فاصلہ پر ہی۔

२ काफरीज़
२ हाटिन्टाट
३ बुशमेन
४ डचबोर्स
५ टेबिलब्यारवात
६ कैपटौन
७ ग्रेहम्सटौन

الگوآبے مین فورٹ الیزبتھ بندر ہی —

افریقہ کے جنوبی مشرقی ساحل پر نیٹل کی برٹش آبادی ۱۸۴۵ء
مین قائم ہوئی ہی وہان کوئلہ سنگین اور روئی اور نیل
اور لکڑی کے لٹھے پیدا ہوتے ہین —

چونکہ واسکوڈیگاما نے اس کران کو کرسمس یعنی حضرت
عیسیٰ کی پیدایش کے دن دریافت کیا تھا اسلیے اوسکا نام نیٹل
رکھا تھا —

کیپ کالونی اور نیٹل کے درمیان کافری لینڈ کا ملک
واقع ہی جسمین کافری جنگی اور چوپانی لوگ آباد ہین یہان
زراعت بھی کسیقدر ہوتی ہی —

## ۱۵۲ — شرقی افریقہ کا بیان

نیٹل سے آبنائے باب المندب تک کُل ساحل افریقہ شرقی
مین داخل ہی چنانچہ اوسکے حصص خاص مندرجۂ ذیل ہوتے ہین
جنوب مین سوفالہ اور موزمبیق جسمین پرتگیز کی کچھ بستیان
ہین اور شمال مین زنگبار اور اجان جو امام مسقط کی حکمرانی
مین ہین —

وسط کا حال کم معلوم ہی —

१ अलगोआ
२ पोर्ट इलिज़बिथ
३ वास्कोडिगामा
४ क्रिसमस
५ काफ़्रीलैंड
६ नेटल
७ बाबुल मंदब
८ सोफ़ाला
९ मोज़ेम्बीक
१० पोर्तगीज़
११ ज़ंगबार
१२ अजान
१३ मसकत

ساحل اکثر نشیبی ہین اور بعض قطعات مین ریگستانی اور بعض
مین دلدلی۔
زمبیسی کہ دریاے خاص ہو سوفالہ اور موزنبیق کے
مابین حد فاصل ہو۔
بورادہ طلا ہاتھی دانت شہد موم گوند اور مصالح
خاص پیداوار یان ہین تجارت بردہ فروشی بڑی کثرت سے
ہوتی ہو۔
باشندے اکثر اقوام زنگی سے ہین جو جہالت اور بدعقیدگی مین
گرفتار ہین۔
اگرچہ پرتگیز یعنی اہل پرتگال کی بستیون مین بعض لوگ مذہب
عیسوی رکھتے ہین جو بگڑی ہوئی صورت کا ہو اور شمالی قومون
مین سے بہت سے محمدی ہین الا مذہب بت پرستی ہی بکثرت
رائج ہو۔

## شہرات

سمندر سے فاصلے پر سینا عملداری پرتگیز کا دار الحکومت
دریاے زمبیسی پر ہو اور سوفالہ اپنے ہمنام خلیج پر اور کوئلیمین
دریاے مذکور کے دہانہ پر اور موزنبیق ایک جزیرے پر ہے تینون

اہل پرتگال کے بندر ہین ۔

میگیڈوکسا کہ خط استوا کے شمال ہر اور مامباس اور زنزیبار اور کھیلوا جو جزیرون پر واقع ہین امام مسقط کے شہر ہین ۔

| ۱۵۳ — جزائر افریقہ کا بیان |
| --- |

جزیرہ سقوطر کہ راس گارڈا فیو کے مشرق ہر اور مشہور افریقہ کے شرق میڈیگاسکر کا بڑا جزیرہ وسعت مین احاطہ بنگالہ کے شرقی صوبجات کے برابر ہر اوسمین پہاڑون نے شمال سے جنوب تک گذر کیا ہر اوسکے وسط کی آب و ہوا سرد و موافق ہر اور ساحل گرم اور تپ آور ہر زمین بہت پیداوار ہر اور مویشی کثرت سے ہوتے ہین ۔

عملداری شخصیہ ہر ۔

عرصہ چند سال سے مذہب عیسوی کی باوجود ممانعت اور ایذا رسانی ملکہ ظالمہ جزیرہ مذکورہ کے بڑی ترقی ہوئی ہر اوسکا بیٹا وارث تاج وتخت اب عیسائی ہوگیا ہر اور وہ بھی اب مرگئی ہر ۔

وسط کے نزدیک ٹاناناریوو دار السلطنت ہر ۔

اور ٹاماٹیو شرقی کران پر بڑا بندر ہر ۔

میڈیگاسکر کے شرق جزیرہ بوربن فرانس کے تحت حکومت ہے
وہان کا خاص پیداوار شکر ہے۔
میڈیگاسکر کے شرق مارشیاس کا سیراب جزیرہ برطانیہ
سے متعلق ہے۔
یہان زراعت کی خاص شے نیشکر ہے۔
اور دارالسلطنت اس جزیرے کا پورٹ لوئیس ہے۔
بحر اٹلانٹک مین سینٹ ہلینا چھوٹا جزیرہ ہے۔
اور شاہ نپولین بونا پارٹ کا مقام جلا وطن ہونے کے جہت سے
مشہور ہے۔
راس ورڈ کے مغرب مجمع الجزائر کیپ ورڈ پرتگال کی عملداری
مین ہین۔
جزائر کینری کہ صحارا کے شمال سے تقریباً ساٹھ میل کے فاصلہ پر
ہین اسپین سے تعلق رکھتے ہین اور ٹنرف مین جو ان
سب مین بڑا ہے کوہ آتش فشان کی ایک مرتفع چوٹی ہے۔
جزائر کینری کے شمال جزیرہ مدیرا پورتگال کے زیر حکومت ہے اور
آب و ہوا معتدل اور تحفہ شراب سے مشہور۔

۱۵۴- امریکہ کا بیان

मैडेगास्कर
१ बोरबन
२ फ्रान्स
३ मारीशियस
४ पोर्टल्यूइस
५ सेन्टहेलीना
६ नेपोलियन
बोनापार्ट
७ वर्ड
८ केपवर्ड
९ केनेरी
१० स्पेन
११ टेनेरिफ़
१२ मडेरा
१३ पोर्तगाल

امریکہ بحر اطلانٹک اور بحر الکاہل کے درمیان ہے۔
چنانچہ بحر مسبوق الذکر اوسکے پورب ہے اور بحر مابعد الذکر اوسکے پچھم اور بحر شمالی اوتر ہین۔

یہ بر اعظم دو بڑے حصون یعنی امریکہ شمالی اور امریکہ جنوبی سے مرکب ہے جو خاکناے پناما یا ڈارین سے موصل ہین

امریکہ کا رقبہ تقریباً ڈیڑھ کرور میل مربع ہے۔

یہ ربع اپنے دریاؤن اور جھیلون کی جہت سے کہ باعتبار کلانی تمام جہان مین لاثانی ہین قابل امتیاز ہے۔

چونکہ امریکہ شمالی کے ساحلون مین بڑے بڑے دندانے ہین اور اوسمین خشکی سے محیط سمندر بھی بڑے وسیع اور فراخ ہین اسلیے وہ اس بات مین یورپ کے مشابہ ہے۔

اور چونکہ امریکہ جنوبی کا کنارہ شکستہ کم ہے اس سبب سے وہ اس امر مین افریقہ کی مانند ہے۔

اس بر اعظم کے دونون حصص مین پہاڑون کا ایک طول طویل سلسلہ شمالاً جنوباً مغربی کران کے نزدیک گذرتا ہے جسمین کوہ آتش فشان بکثرت ہین۔

جانب مقابل یعنی شرقی کنارے پر ایک زنجیرہ پہاڑون کا کم بلند ہے۔

اور وسط مین پڑا ہموار تختہ ہی اور بڑے بڑے دریاؤن سے

سیراب -

میلان زمین عموماً شرق کی طرف ہی -

امریکہ کی آبادی تخمیناً ساڑھے چھ کڑور ہی -

امریکہ شمالی مین چار کڑور ستر لاکھ باشندون کے قریب ہین

اور امریکہ جنوبی مین ایک کڑور اسی لاکھ -

## ۱۵۵ - امریکہ شمالی کا بیان

امریکہ شمالی کے حصص خاص حسب تصریح ذیل ہین -

شمال مین امریکہ روسی اور امریکہ برطنی -

اور وسط مین ممالک متحدہ -

اور جنوب مین میکسیکو اور گاتیمالا اور سین سالویڈر

اور ہانڈیوراس اور نکاراگوآ اور کوسٹاراسی کا

رقبہ تخمیناً اسی لاکھ میل مربع ہی -

(نقشہ نمبر ا کو دیکھو)

خشکی کے اندر جو آب شور کے شگاف ہین وہ نیچے لکھے جاتے ہین

یعنی گرینلینڈ کے مغرب آبنائے ڈیوس اور خلیج

بفن ہین اور خلیج ہڈسن ایک وسیع بحیرہ ہی اور بذریعہ

१ अमेरिका
२ अमेरिकारूसी
३ अमेरिका बिरतनी
४ मेक्सिको
५ ग्वाटीमाला
६ सेनसालवेडर
७ हॉन्डयोरास
८ निकारागोआ
९ कोस्टारीका
१० गिलब्यौरेड
११ डेविस
१२ बैफिन
१३ हडसन

آبنائے ہڈسن بحر اطلانٹک سے اتصال رکھتا ہی-

اور خلیج سینٹ لارنس دریائے سینٹ لارنس
کے دہانے کے متصل ہی

اور خلیج میکسیکو ممالک متحدہ کے جنوب ہی-

اور بحیرہ کاریبین جزائر ہند مغربی اور جنوبی امریکہ کے
مابین ہی-

اور خلیج کالیفورنیا میکسیکو کے مغرب ہی-

## جزیرہ نما

بڑے بڑے جزیرہ نما یہ ہین-

یعنی مشرق مین لیبراڈار اور نووااسکوشیا-

اور جنوب مین فلاریڈا اور یوکٹیان-

اور مغرب مین لوار کالیفورنیا-

## جزائر

گوشہ شمال و مشرق مین گرینلینڈ-

اور شمال مین جزائر سوتھمٹن اور کاکبرن اور
سیلول-

اور لیبراڈار کے گوشہ جنوب و مشرق مین-

१ हडसनस्ट्रेट
२ कारेबियन
३ वेस्टइंडीज
या
पश्चिमी द्वीप
४ कालीफोर्निया
५ लैब्रेडोर
६ नोवास्कोशिया
७ फ्लोरिडा
८ यूकेटान
९ लोअरकालीफोर्निया
१० ग्रीनलैंड
११ सौथम्पटन
१२ काकबर्न
१३ मेलविल
१४ लैब्रेडोर

نیو فیونڈلینڈ۔

اور خلیج سینٹ لارنس مین جزائر کیپ برٹین۔

اور پرنس ایڈورڈ اور امریکہ شمالی اور امریکہ جنوبی

کے مابین جزائر ہند مغربی۔

اور امریکہ برٹش کے مغرب جزائر وینکوور۔

اور کوئین چارلٹ اور امریکہ روسی کے مغرب جزائر الوتیان

یا فاکس۔

کوہ

سلسلہ کوہ اینڈیز کا ایک جز خاکنائے پناما سے بحر شمالی تک

چلا گیا ہی چنانچہ سلسلہ مذکور کے اوس حصے کو جو ممالک متحدہ مین

واقع ہی کوہ راکی کہتے ہین سلسلہ جات متفرق سمندر کے

کنارے کنارے کالیفورنیا سے امریکہ روسی تک گذرتے ہین

ضمین قلہ مونٹ الائیس کی بلندی سترہ ہزار آٹھ سو ساٹھ

فیٹ ہی اور یہی چوٹی امریکہ شمالی مین سب سے زیادہ

بلند ہی۔

ممالک متحدہ کے شرق کوہ الیگھینی کا سلسلہ کم بلند

ہی۔

१न्यूफाउंडलैंड
२सेंटलारेंस
३केपब्रिटन
४प्रिन्सएडवर्ड
५वैंकूवर
६क्वीनचार्लोट
७अल्यूतियान
८फाक्स
९एण्डीज़
१०पनामा
११कालोरैडो
१२इल्लायस
१३एलेघनी

## دریاؤن کا بیان

دریاے میکنزی[1] اور کاپرماین[2] اور بیک[3] یا فیش[4]

بحر شمالی مین گرتے ہین—

اور دریاے سینٹ لارنس[5] کنیڈا[6] کی جھیلون سے نکلکر خلیج سینٹ لارنس

مین جاتا ہے—

اور دریاے ہڈسن[7] نیویارک[8] کے متصل بحر اطلانٹک مین

داخل ہوتا ہے—

اور دریاے سسکوہانا[9] جنوبی سمت مین بہکر خلیج چیساپیک[10]

مین جا ملتا ہے—

اور دریاے مسیسپی[11] یعنی ابو المار دکھن طرف بہکر خلیج میکسیکو

مین گرتا ہے—

اوسمین دریاے الینائس[12] اور اوہیو[13] اپنے معاون

ٹینیسی[14] کے ساتھ شرق سے آکر ملتے ہین—

اور مغرب سے ریڈ ریور[15] یعنی دریاے سرخ اور

آرکینزاس[16] اور مسوری[17] دریاے مذکور الصدر مین شامل

ہوتے ہین—

دریاے کولریڈو[18] اور ریو گرینڈ ڈل نارٹ[19] یعنی

१ मैकेंजी
२ कापर माईन
३ बैक
४ फ़िश
५ सैंट लारेन्स
६ कैनेडा
७ हडसन
८ न्यूयार्क
९ सस्क्वीहाना
१० चीसापीक
११ मिस्सीसिप्पी
१२ इलीनोइ
१३ ओहियो
१३ टेनेसी
१४ रेडरिवर
१५ आर्कैन्सा-
लारिवर
१६ आरकेंजा
स
१६ मस्री
१७ कोलरैडो
१८ रायोग्रांड
डि लानार्ट

شمال کا دریاے عظیم خلیج میکسیکو مین پڑتے ہین۔
اور دریاے کولریڈو اور سیکرمنٹو اور اریگن مغرب
طرف سے بہکر بحر اطلانٹک مین جا ملتے ہین۔

| | جھیلین | |
|---|---|---|

جھیل سوپیرئیر جسکی وسعت تقریباً میسور کے برابر ہی
کرہ زمین مین سب آب شیرین کی جھیلون سے بڑی
ہی۔
اور جھیل مچیگان اور ہیوران سے کہ اوسکی نسبت قریب
ایک ثلث کے چھوٹی ہین اتصال رکھتی ہی۔
اور یہ پچھلی دونون جھیلین بھی جھیل ایری اور انٹیریو
سے موصل ہین۔
جھیل وینیپگ خلیج ہڈسن سے ملی ہوئی ہی۔
اور جھیل اتھیباسکا اور گریٹ اسلیولیک اور
گریٹ بیرلیک دریاے میکنزی کے پاٹ ہین
ہین۔
گریٹ سالٹ لیک کوہ راکی کے مغرب اور نکاراگوا

१ मिसिसिपी
२ मैक्सिको
३ आरिगान
४ सुपीरियर
५ मैसूर
६ मिचीगान
७ हूरान
८ ईरी
९ आण्टेरियो
१० विनीपेग
११ हडसन
१२ अथाबास्का
१३ ग्रेट स्लेव झील
१४ ग्रेट बेयर झील
१५ मेकंजी
१६ ग्रेट साल्ट झील
१७ राकी
१८ निकारागुआ

جھیل وسطی امریکہ مین واقع ہین۔

## آب وہوا

१ तरी
२ कालीको
र्निया
३ मेक्सिको

دنیا عتیق کی نسبت امریکہ کی آب وہوا اکثر سرد ہی
کوہ راکی کے مغرب جو سطح مستوی ہی اوس مین بارش
شاذ ہوتی ہی اور جزائر ہند مغربی مین کبھی کبھی آندھیان مضرو
مہلک برپا ہوتی ہین۔

## پیداوار

کالیفورنیا مین سونا بمقدار کثیر ملتا ہی اور میکسیکو مین
چاندی اور تانبا اور لوہا اور کوئلہ سنگین اور نمک
مختلف حصون مین پیدا ہوتے ہین مکہ اور چانول
اور شکر اور تماکو اور روئی زیادہ گرم ملکون
مین بکثرت بوئی جاتی ہین اور ممالک معتدلہ مین
گیہون اور اور غلے بہت ہوتے ہین مہاگنی اور بکم کے قیمتی
درخت جنوبیہ مین ہوتے ہین۔
اور ممالک متحدہ مین شگرمیپل یعنی درخت شکر افراط
ہوتا ہی۔
اکثر جگہون مین بڑے بڑے بن ہین اور گھوڑے اور مویشی

اور بھیڑیان بہتات سے ہوتی ہین اور کئی قسم کے ہرن
بھی پائے جاتے ہین جنمین بعض مثل موز کے خوب قد آور
ہوتے ہین۔

درندگان وحشی سے خاص یہی ہین۔

اور ریٹل اسنیک ایک قسم کا سانپ بڑا مہلک
موذی ہی۔

| | باشندے | |
|---|---|---|

اصلی باشندے امریکہ کے ہندی کہلاتے ہین اور
اونکی نسبت یوروپی نوآباد وہان کے آبادی مین زیادہ ہین
جنوب مین افریقیہ کے حبشی بھی کثرت سے ہین۔

ممالک متحدہ مین مذہب پروٹسٹنٹ اور میکسیکو مین
اور اوس سے جنوب کی جانب مذہب رومن کیتھولک
رائج ہی۔

اور بہت ہندی ابتک بت پرست ہین۔

| | ۱۵۷ گرینلینڈ کا بیان | |
|---|---|---|

گوشہ شمال وشرق مین گرینلینڈ یا ڈینش امریکہ
ہی جو بہت بڑا جزیرہ تصور کیا جاتا ہی یہ ملک کوہستانی اور

१ रैटल स्नेक
२ प्रोटेस्टेंट
३ मेक्सिको
४ रोमन केथोलक
५ ग्रीन लैण्ड
६ डेनिश

ویرانہ ہی جسمین سے اکثر برف اور پالے سے مستور رہتا ہی
اگرچہ جنوبی مغربی کران پر چند ڈنمیش یعنی ڈنمارکی نوآباد
ہین لیکن باقی باشندے اکثر وحشی اقوام سے ہین
جو اسکومیو کہلاتے ہین اور شکار اور ماہی گیری سے زندگی
بسر کرتے ہین۔

## روسی امریکہ

براعظم امریکہ کے شمالی مغربی خبر سے روسی امریکہ مرکب
ہی۔
یہ ملک سرد اور بہیڑ اور ویران ہی۔
اور اقوام وحشی اور روسی نوآبادون کی مختصر کمپنیون سے آباد ہی
سمور جمع کرنے مین مصروف رہتے ہین۔
جزائر الوتیان کے بہت ہندی تہ زمین کے نیچے رہتے
ہین۔

## بریطنی امریکہ

بریطنی امریکہ شمال مین بحر آرکٹک یا شمالی سے
اور شرق مین بحر اطلانٹک اور جنوب مین ممالک متحدہ
سے اور مغرب مین بحر الکاہل اور روسی امریکہ سے محدود ہی

بہ نسبت ہندوستان کے اوسکی وسعت دوچندسے زیادہ اوسکی
آبادی تخمیناً صرف بیس ہی لاکھ ہی۔
ممالک خلیج ہڈسن[1] اور لیبرڈار[2] اور کنیڈا[3] اور
نیو برنسوک[4] اور جزیرہ نانووا اسکوشیا[5] اور جزائر
نیوفونڈلینڈ[6] اور کیپ بریٹن[7] اور پرنس ایڈورڈ[8] ویسکے
خاص حصے ہین۔
ممالک خلیج ہڈسن کا بڑا تختہ شمال کی جانب کنیڈا[9]
اور ممالک متحدہ سے بحر شمالی کے ہولناک اور ویران
کنارون تک مبسوط ہی۔
عموماً اوسکی سطح وسیع ہموار ہی گو شمال اور جنوب کو چندسے
میلان رکھتی ہی۔
جھیلون کا ایک سلسلہ کنیڈا سے بحر شمالی تک چلا گیا ہی
جنمین سے جنوبی کا پانی خلیج ہڈسن[10] مین جاتا ہی۔
اور شمالی کا دریاے میکنزی[11] مین آب و ہوا بشدت سرد ہی
چنانچہ جھیلون پر بعض مرتبے برف آٹھ فیٹ دبیز جم جاتی ہی
شمال مین چند باشندے اسکیمو[12] مین اور جنوب مین
ہندی جو شکار اور ماہی گیری سے بسر اوقات کرتے ہین

[1] हडसन
[2] लेबरडोर
[3] कैनेडा
[4] न्यूब्रन्सविक
[5] नोवास्कोशिया
[6] न्यूफाउन्डलैण्ड
[7] ब्रिटन
[8] प्रिन्सएडवर्ड
[9] कैनेडा
[10] हडसन
[11] मकेंज़ी
[12] स्कीमो

صرف سنبوروں کی تجارت ہوتی ہے۔

## ممالک قطبی

اگرچہ پچھلی تین صدیون مین ہندوستان کی شمالی مغربی راہ دریافت کرنے کے واسطے کئی قصد ہوے الا بسبب شدت برف کے کوئی جہاز اوس راستہ سے گذر نہ کر سکا گو سیاحون نے خشکی کی راہ سے براعظم امریکہ کو وار پار طے کیا ہے۔

ان مہمون مین صدہا جانین ضائع ہوئی ہین۔

سرجان فرینکلین صاحب جو ۱۸۴۵ع مین جہاز پر روانہ ہوے تھے سب اپنے ہمراہیون کے ساتھ راہی ملک بقا ہوے۔

## ۱۵۸ — کینیڈا کا بیان

دریاے آٹوا سے کینیڈا کے دو حصے ہوگئے ہین۔

ایک کینیڈا غربی دوسرا کینیڈا شرقی۔

کینیڈا غربی بڑی جھیلون کے شمالی کنارون کی جانب اور کینیڈا شرقی دریاے سینٹ لارنس کے ہر دو اطراف مین واقع ہے۔

موسم گرما گرم ہوتا ہے اور موسم سرما طویل و شدید۔

زمین عموماً پیداوار ہی جس سے گیہون اور مکہ اور سن باؤلا
حاصل ہوتا ہی-
یہ ملک بہت سا جنگل سے مستور ہی-
اور لکڑی کے لٹھے جو بڑے بڑے بیڑون مین باندھ کر دریاے
اٹیوا سے اوتار دیے جاتے ہین وہی بھرتی کے اشیا رخاص
ہین-
کینیڈا غربی کے باشندے اکثر برطانی نوآباد ہین اور اونکا
مذہب پروٹسٹنٹ طریق کا ہی-
کینیڈا شرقی بیشتر اہل فرانس کی آل واولاد سے آباد ہی جو
مذہب سے رومن کیتھولک ہین-

## شہرات

ٹورانٹو غربی کینیڈا آنٹیریو جھیل کے مغربی سرے کے متصل
کا دارالحکومت ہی-
اور جھیل مذکور سے جس مقام پر دریاے سینٹ لارنس برآمد
ہوا ہی اوسکے قریب کنگسٹن تجارتی شہر ہی-
دریاے سینٹ لارنس کے ایک جزیرہ پر مانٹریل کینیڈا شرقی
کا پایہ تخت سوداگری کا مقام ہی-

१ क्युबेक २ मौंटमरस ३ क्रान्स ४ गोमिनको ५ ओलक ६ खाटोसेंरी ७ टोरोंटो ८ किंगस्टन ९ मांटरियल

کوبیک دریاے سینٹ لارنس پر باستواری محصور ہے۔

## نیو برنسوک

ہین کہ ممالک متحدہ سے ایک ریاست ہے اور نووا اسکوشیا
کے مابین نیو برنسوک واقع ہے۔
اس ملک کی سطح گھنے جنگلون اور بنون سے چھپی ہوئی ہے۔
لکڑی کے لٹھے بکثرت دساور کو جاتے ہین اور تعمیر جہازات بمقدار
کثیر عملمین آتی ہے۔
فریڈرکٹن دریاے سینٹ جان پر دارالحکومت ہے۔
اور سینٹ جان کہ دہانہ دریاے سینٹ جان کے قریب ہے
تعمیر جہازات سے شہرت پذیر ہے۔

## نووا اسکوشیا

جزیرہ نما نووا اسکوشیا (یعنی اسکاٹلینڈ جدید) نیو برنسوک
کے پورب ہے۔
یہ سرد و مرطوب ملک لوہے اور سنگین کوئلے سے زرخیز
ہے لکڑی کے لٹھون کی تجارت اور مچھلیون کا شکار نفع بخش ہے
اور ہلیفاکس مین کہ شرقی کنارہ پر دارالحکومت ہے تحفہ بندر ہے
جس سے برطانیہ کے ساتھ جہازات دخانی کی آمد و رفت برابر

१ क्वीबिक
२ सैंटलारन्स
३ न्यूब्रन्सविक
४ नोवास्कोशिया
५ फ्रेडरिकटन
६ नोवास्कोशिया
७ स्कॉटलैण्ड जदीद
८ हैलीफाक्स

جاری رہتی ہی۔

## کیپ برٹین اور پرنس ایڈورڈ

جزیرہ کیپ برٹین اور جزیرہ پرنس ایڈورڈ خلیج سنیٹ لارنس میں نوا اسکوشیا کے شمال واقع ہین۔

## نیوفونڈلینڈ

جزیرہ کلان نیوفونڈلینڈ ناہموار ہی اور لیبرڈار سے بذریعہ آبنائے بیل آیل کے جدا ہوا ہی۔

آب وہوا نم و سرد ہی۔

اس جزیرہ سے خاص فائدہ یہ ہی کہ اوس سے نیوفونڈلینڈ کے گریٹ بنک (یعنی کنارہ عظیمہ) پر ایک قسم کی مچھلیان کا بیش قیمت شکار حاصل ہوتا ہی۔

گوشہ جنوب و شرق میں سنیٹ جان دارالحکومت امریکہ کے اور شہرون کی نسبت یورپ سے زیادہ قریب ہی۔

## ۱۵۹۔ ممالک متحدہ کا بیان

ممالک متحدہ شمال مین برٹیش امریکہ سے اور شرق مین بحر اطلانٹک سے اور جنوب مین خلیج میکسیکو اور میکسیکو سے اور غرب مین بحرالکاہل سے محدود ہین۔

## سطح

ممالک متحدہ کی وسیع سطح عموماً مستوی ہی اور پہاڑون کے دو خاص سلسلون سے منقطع
سلسلہ کوہ الیگھینی[1] یا اپلیشیان[2] اوسط درجہ کے ارتفاع کا کینیڈا شرقی سے جانب جنوب چلا گیا ہی اور زنجیرہ بلند کوہ راکی[3] مغرب مین واقع ہی

## دریا

ممالک متحدہ کی مثال دنیا مین کوئی ملک اسقدر وسیع و فراخ پانی سے ایسا خوب سیراب نہین ہی
دریاے کنیکٹیکٹ[4] اور ہڈسن[5] اور ڈیلاویر[6] اور سسکوہیانہ[7] اور پوٹومیک[8] جانب شرق بحر اطلنٹک مین بہتے ہین
دریاے مسیسپی[9] دکھن طرف بہکر خلیج میکسیکو مین گرتا ہی
اس دریا مین جانب شرق سے وسکانسن[10] اور الینائس[11] اور اوہیو[12] اور جانب غرب سے مسوری[13] اور آرکینزاس[14] اور

१ अलेघेनी
२ अपेलेशि-यान
३ राकी
४ कनेक्टिकट
५ हडसन
६ डेलावेअर
७ सस्क्विहाना
८ पोटोमेक
९ मिसीसिप्पी
१० विस्कान्सिन
११ इलीनाइस
१२ ओहिओ
१३ मसूरी
१४ आर्क-जांस

ریڈ ریور ملتے ہین

کولریڈو تاجع کالیفورنیا مین داخل ہوتا ہی-

اور سیکرمینٹو اور آریگین پچھم طرف بہکر بحرالکاہل

مین شامل ہوتے ہین-

## آب وہوا

گوشہ شمال وشرق مین سرد ہی وسط مین معتدل اور جنوب

مین گرم-

## معدنیات

لوہا اور سیسہ اور کوئلہ سنگین بڑی افراط

سے پائے جاتے ہین اور طلا بمقدار کثیر کالیفورنیا سے

حاصل ہوتا ہی-

## نباتات

اگرچہ شمال کے بعض اضلاع جو کوہ راکی کے جانب مین

واقع ہین او سر ہین لیکن عموماً ممالک متحدہ کی اراضی سیر

حاصل ہی-

دریاے مسیسپی کے مغرب جو بڑے بڑے وسیع وفراخ

२ रेडरिवर
२ कोलरेडो
३ कालीफो.
निया
४ सैक्रामेंटो
५ ओरिगान

ہموارے جنکو پریری یا سیوانہ کہتے ہین یعنی گھاس سے پر
الا درختون سے خالی ہین
گیہون اور چانول اور مکہ اور روئی اور
تماکو اور اوکھ اور سن اور پٹ سن
خاص نباتی پیداوار ہین

१ परेरी
२ बेसन
३ माकिङ्
बर्ड
४ यूरुप

## حیوانات

گھوڑے اور مویشی اور بھیڑیان خاص پالتو جانور ہین
ہرن اور بیسن^२ ایک قسم کا جنگلی بیل پریریز مین بکثرت
ہوتے ہین بعض جنگلون مین ریچھ پائے جاتے ہین
اور ماکنگ برڈ^३ ایک قسم کا پرندہ اسلیے قابل تعریف ہر کہ اوسکو
آوازون کے تقلید کرنے کی خوب قوت حاصل ہر

## ۱۶۰ — باشندونکا بیان

آبادی جو تقریباً تین کروڑ اور بیس لاکھ ہو بسرعت بڑھتی جاتی
ہر قدرے اس باعث سے کہ یورپ^४ کے سب قطعون سے
لوگ آکر اِس نواح مین بھرتے جاتے ہین کل آبادی سے
دو کروڑ اسّی لاکھ کے قریب اہل یورپ ہین جنمین سے اکثر جزائر
بریطانیہ کے آئے ہوے یا اونکی اولاد ہین

چالیس لاکھ کے قریب حبشی غلام ہین اور تخمیناً چار لاکھ ہندی ہین۔

یے لوگ اپنی چستی و چالاکی اور دانشمندی سے مشہور ہین۔

## تجارت

سوداگری ازبس وافر ہے اور برطانیہ کی تجارت سے صرف دوسرے ہی درجہ پر ہے پنبئی اور کتانی اور اونی اسباب اور اشیاء فلزاتی اور ریشم اور چاء اور قہوہ اور شکر تری اور شراب اشیاء خاص بھرتی کے ہین اور روئی اور تماکو اور گیہون اور میدہ اور چانول اور لکڑی کے شہتیر بھرتی کے اشیاء خاص ہین

## تعلیم

ممالک شمالی مین تعلیم کا رواج عام ہے اور اکثر باشندون کا مذہب پروٹسٹنٹ ہے گو کوئی دین از روے قانون معین نہین ہے۔

## گورنمنٹ

عملداری جمہوری متفقہ ایک پریزیڈنٹ اور ایک جلسہ سینیٹرس اور ایک جلسہ اپریزینٹیٹوس سے مرکب ہے ان دونون جلسون کو کانگریس کہتے ہین۔

ہر مملکت کو اپنے خاص نظم ملات کے نظم و نسق مین اختیارات خود سری

حاصل ہین فی الحال پینتیس ممالک اور چار خطے ہین
اور نیز کولمبیا کا ایک چھوٹا ضلع جسکا دار الحکومت واشنگٹن ہی

۱۸۶۱ع مین بردہ دار یعنی جنوبی ممالک نے اپنا جدا تعہد بنانے کا قصد کیا چنانچہ اسی باعث سے ہنگامہ جنگ وفساد اب تک برپا ہو رہا ہی

## ۱۶۱ — تقسیمات کا بیان

مین — نیوہمپشر — ورمنٹ

میساچوسٹس — جزیرہ + ہوڈ

کنیکٹیکٹ — یے چھ شمالی یا نیو انگلینڈ کے ممالک ہین

نیویارک — نیو جرسی — پنسلوینیا — ڈیلاویر

میریلینڈ — یے پانچ وسطی ممالک ہین

ورجینیا — شمالی کارولائنا — جنوبی کارولائنا

جارجیا — فلارڈا — الابامہ — میسیسپی

لوزیانا — ٹیکزاس

یہ نو جنوبی ممالک ہین

१ कोलंबिआ
२ वाशिंगटन
३ मेन
४ न्यूहैम्पशार
५ वरमंट
६ मेसाचुसेट्स
७ रोड द्वीप
८ कनेक्टिकट
९ न्यूयार्क
१० न्यूजरसी
११ पेंसिलवेनिया
१२ डेलावेअर
१३ मेरीलैंड
१४ वर्जीनिया
१५ उत्तरी कारोलेना
१६ दक्षिणी कारोलेना
१७ जार्जिया
१८ फ्लारिडा
१९ अलाबामा
२० मसीसिपी
२१ ल्यूज़िआना
२२ टेक्सास

| | |
|---|---|
| آرکینزاس | ٹینیسی |
| کینٹکی | اوہیو |
| مشیگان | انڈیانا |
| الینائیس | مسوری |
| وسکانسن | آیووا |
| منیسوٹا | کینزاس |
| یوٹا | ارگین |
| کالیفورنیا | |

یہ پندرہ مغربی ممالک ہین

| | |
|---|---|
| نیومیکسیکو | واشنگٹن |
| نبراسکا | ڈکوٹا |

یہ چار خطے ہین

(تتمہ نمبر ۱ کو دیکھو)

## ۱۶۲ — شہرون کا بیان

دریاے پوٹومیک پر واشنگٹن دارالسلطنت مقام اجلاس کانگریس کا ہے

आर्कंज़ास
टनिसी
केण्टकी
ओहियो
मिचीगान
इण्डियाना
इलीनायस
मिसूरी
विस्कोन सिन
आईओवा
मिनिसोटा
कैंज़ास
यूटा
ओरिगन
कालिफोर्निया
न्यूमैक्सिको
डकोटा
पोटोमेक
वाशिंगटन
कांग्रेस

وہانہ دریائے ہڈسن کے پاس ایک جزیرے پر

نیویارک ہی۔

جو امریکہ کے شہرون مین سب سے بڑا اور باعتبار تجارت تمام

دنیا مین درجہ دوم پر ہی۔

آبادی اب تقریباً سات لاکھ ہی۔

پنسلوینیا مین فلیڈلفیا نیویارک کے جنوب

مغرب ممالک متحدہ مین دوم درجہ کا شہر ہی۔

اور سررشتہ جات علمیہ اور فیض عام سے نامور۔

آبادی تقریباً چار لاکھ ہی۔

بوسٹن شرقی کران پر میساچوسٹس کا دارالامارت

باعتبار تجارت نیویارک سے دوم مرتبہ پر

ہی۔

بالٹیمور میریلینڈ مین خلیج چیساپیک پر ہی جہان سے

میدہ کی بہت بھرتی ہوتی ہی

جنوبی کارولائنا مین گوشہ جنوب وشرق کی جانب چارلسٹن

بڑا بندر ہی

لوزیانا مین نیو آرلینس دریائے مسیسپی پر

१ हडसन
२ न्यूयार्क
३ अमेरिका
४ पेन्सिलवेनिया
५ फिलेडेल्फिया
६ न्यूयार्क
७ बोस्टन
८ मैसाचूसेट्स
९ न्यूयार्क
१० बाल्टीमोर
११ मेरीलैण्ड
१२ चेसापीक
१३ साउथ कैरोलीना
१४ चार्ल्स्टन
१५ लूज़ीयाना
१६ न्यूओर्लियन्स
१७ मिसीसिप्पी

اوسکے دہانہ سے تقریباً بفاصلہ سو میل واقع ہی یہ جنوب کا بڑا تجارتی شہر ہی اور روئی کی سوداگری کا صدر مقام۔

مسوری اور مسیسپی کے اتصال سے ستر میل نیچے سینٹ لوئس بڑا دریائی بندر ہی۔

دریاے اوہیو پر سنسناٹی اسلیے مشہور ہی کہ وہان سؤر کی تجارت اور زراعتی اجناس کی بھرتی کا بڑا بازار ہی۔

دریاے اوہیو پر سلوانیا کے مغرب پٹسبرگ آہنی دستکاریوں کا خاص مقام ہی

مچیگان جھیل پر چکاگو مقام تجارت کثیر ہی۔

بحر الکاہل پر سین فرانسسکو کالیفورنیا کا شہر اعظم ہی جہان سے سونا اور پارہ بمقدار کثیر اور ملکون کو جاتا ہی۔

| | ۱۶۳ - میکسیکو کا بیان | |
|---|---|---|

میکسیکو شمال مین ممالک متحدہ سے محدود ہی شرق مین ممالک متحدہ اور خلیج میکسیکو سے اور جنوب مین امریکہ وسطی سے اور مغرب مین بحر الکاہل سے

| | سطح | |
|---|---|---|

اس ملک کے وسط کی سطح مرتفع اور مستوی ہی اور شمال سے جنوب تک پہاڑون کے سلسلون سے منقطع جنمین دکھن کی طرف

१ मिसूरी
२ सेंट लूइस
३ सिनसिनाटी
४ पेनसिल वैनिया
५ पिट्सबर्ग
६ मिचीगान
७ चिकागो
८ सैनफ्रांसिसको
९ कालीफोर्निया
२१ मैक्सिको
२२ मुमालिक मुत्तहदा

کئی اونچے اونچے آتشین پہاڑ ہین سواحل شرقی پست ہین
اور رائیو ڈل نارٹ خاص دریا ہی جس سے شمالی شرقی سرحد
بنی ہی۔

## آب وہوا

ساحلون کی آب وہوا گرم و ناموافق ہی اور وسط کی معتدل اور مفید

## پیداوار

میکسیکو مین چاندی کی کھانین ایسی زرخیز ہین کہ تمام دنیا مین
اپنی نظیر نہین رکھتین الا بباعث بدنظمی ملک کے اونکی پیداوار
مین بہت زوال آگیا ہی مکہ کی زراعت کا نہایت زیادہ رواج ہی
اور کیلے اور کساوا ایک قسم کا درخت جسکی جڑ سے روٹی
بنائی جاتی ہی اور روئی زیادہ گرم اضلاع مین بکثرت بوئی
جاتی ہین اور قرمز ایک قسم کا کیڑا جس سے ایک خوشنما سرخ رنگ
حاصل ہوتا ہی بہت پالا جاتا ہی۔

## باشندے

آبادی سے دو ثلث کے قریب ہندی نسل سے ہین۔
اور اہل اسپین کی آل و اولاد بھی کثرت سے ہین اور دو مقدور اور باختلاط

اور مابقی اقوام مخلوط ہین دستکاریان کم بنتی ہین اور تجارت

صرف قلیل۔

سڑکین بہت خراب ہین اور رہزنون سے ستمرسیدہ رہتی ہین عملداری

جمہوری الا بدنظم ہی تعلیم مین غفلت ہی

مذہب رومن کیتھولک ازروے قانون مقرر ہی اور دوسرے مذہب

کی اجازت نہین ہی۔

کلیسون مین آرائشات بیش قیمت بکثرت ہین۔

| | شہر | |
|---|---|---|

ایک خوشنما سطح مستوی پر جسکا ارتفاع سمندر سے سات ہزار فٹ ہی

دارالسلطنت میکسیکو واقع ہی اس شہر مین چند مکانات سرکاری

خوب شان دار اور نفیس ہین۔

ویرا کرز (یعنی صلیب صادق) خلیج میکسیکو پر بندر خاص ہی

بحر الکاہل پر اکاپلکو ایک مرتبہ تجارت سے مشہور تھا۔

پیوبلا میکسیکو سے جنوب و شرق باعتبار آبادی دوم درجہ کا

شہر ہی۔

گواڈالاہارا میکسیکو سے شمال و غرب اس جمہوریت مین تیسرے

درجہ کا شہر ہی۔

## ۱۶۴ — وسطی امریکہ کا بیان

وسطی امریکہ کا ملک ایک تنگ پٹری سے مرکب ہے -
جو میکسیکو اور پناما کے مابین واقع ہے
وسط مین ممالک کوہستانی بعض بشکل رِیڑھ اور بعض بصورت
سطوح مرتفع و مستوی بسمت طول گذرتے ہین -
جنکے درمیان نکاراگوا کا ہموارہ حائل پڑا ہے -
اکثر پہاڑ آتش فشان ہین -
اور گاہ گاہ مضرو ہولناک بھونچال برپا ہوتے ہین -
اس ملک کے قطعات نشیبی گرم و ناموافق ہین الا اضلاع مرتفع
معتدل اور مفید صحت -
چاندی کی کھانین بافراط ہین الا جاری کم -
اور نیل اور مہاگنی اور بکم اور قہوہ اور قرمزی
پیداوار خاص ہین -
باشندون مین سے ایک ربع کے قریب گورے اکثر اسپین کی
نسل سے ہین اور ایک ثلث ہندی باقی نسل مخلوط کے -
گورے اور حبشی کی آل اولاد کو ملاٹو اور گورے اور ہندی

کی آل داولاد کو مسٹینرو کہتے ہین۔

اور خالص اہل یوروپ کی آل واولاد جو امریکہ کے زیادہ گرم حصون مین پیدا ہوتے ہین کریول کہلاتے ہین۔

وسطی امریکہ مین اب مملکتین جمہوری خاص پانچ ہین یعنی

گاٹیمالا سین سالویڈر ہانڈیوراس نکاراگوا کوسٹاریکا۔

## شہرات

وسطی امریکہ مین گاٹیمالا شہر اعظم ہی۔

اسی نام کے دو شہر بھونچالون سے تقریباً کل تباہ ہو چکے ہین۔

بحیرۂ کاریبین پر ٹرکزیلو ہانڈیوراس کا بندر ہی۔

جزیرہ نما یوکیٹیان کو وقتاً فوقتاً مملکت جمہوری خودسر کا منصب رہا ہی۔

میریڈا شہر خوشنما شمال مین ہی۔

اور کیمپیچی ساحل مغربی پر بندر خاص ہی اور لکڑی سے لٹھون کی بھرتی سے نامور۔

یوکیٹیان کے جنوب و شرق برطینی ہانڈیوراس کا ملک مقبوضۂ سرکار انگلشیہ ہی جس سے مہاگنی بہت

१मेस्टिज़ो
२कीअोल
३गाटेमाला
४सेनसाल
वेडर
५हांडूरास
६निकारागुआ
७कोस्टारीका
८करिबियन
९टकज़िलो हां
डूरास
१०यूकेटान
११मेरिडा
१२कम्पीची
१३ब्रिटिनी हां
डूरास

بھرتی ہوتی ہے۔

دارالحکومت بیلائیز تجارت فراوان کا مقام ہے۔

ہانڈیوراس کے جنوب و مشرق ممالک مسکوٹیو بان

سرکار برٹیلانیہ اقوام ہندی سے آباد ہیں۔

گرنیڈین خوب خوشحال و ترقی پذیر بستی ہے۔

خاکناے پناما اب امریکہ جنوبی کے نیو گرنیڈا سے

متعلق ہے۔

## ۱۲۵ - جزائر ہند مغربی کا بیان

جزائر ہند مغربی کئی مجموعون سے مشتمل ہین جو بشکل قوس

فلاریڈا اور دریاے اورینالو کے دہانون کے درمیان

واقع ہے۔

ان جزائر مین تین مجمع خاص ہین۔

یعنی فلاریڈا کے جنوب و مشرق بہاماز اور بحیرہ کاریبین

کے شمال انٹیلیز کلان اور بحیرہ مذکور کے مشرق انٹیلیز

خرد۔

انٹیلیز خرد مین جزائر ورجن جانب شمال اور جزائر لیوارڈ

وسط مین۔

१ बैलीज़
२ मसकिटो
३ ग्रेटौल
४ पनामा
५ न्यूग्रेनेडा
६ जजायरहिंद
७ मगरबी
८ फ्लोरिडा
९ ओरीनोको
१० ट्रिनिडाड
११ कारीबियन
१२ एंटलीजकलाँ
१३ एंटलीजखुर्द
१४ वर्जिन
१५ लीवार्ड

اور جزائرہ وندوارڈ جنوب مین ہین —

## آب وہوا وپیداوار

باستثنائے اضلاع مرتفع یے نواح گرم ہین گو بحری روزانہ ہواؤن سے ذرہ خنکی آجاتی ہی —

کبھی کبھی طوفان از بس شدید و مضر وقوع مین آتے ہین اور بھونچال بھی گاہ گاہے آجاتے ہین —

مکہ اور رتالو اور کساوا (ایک قسم کا درخت جسکی جڑسے روٹی بنائی جاتی ہی) اشیائے خوردنی سے خاص ہین —

اور شکرتری اور شیرہ اور رم شراب اور تماکو بھرتی کثیر کے اجناس ہین —

## باشندے

باشندون مین سے ششم حصہ کے قریب اہل یوروپ اور کریول یعنی یورپیون کی اولاد ہین مابقی حبشی اور ملاٹو ہین —

جب اہل اسپین کو یے جزائر دریافت ہوئے تھے تو اونمین ہندیون کی گھنی بستی تھی لیکن کھانون مین مشقت شدید

کرنے سے یہ لوگ جلد آخر ہو گئے اور تب افریقہ سے حبشی

غلام لائے گئے۔

سب جزائر یوروپی ملکون کے تابع ہین۔

کیوبا جو جزائر ہند مغربی مین جزیرۂ اعظم ہے۔

اور پورٹوریکو اور ہیٹی جزائر متعلقہ اسپین ہین

کیوبا کا دارالسلطنت ہوانا بڑا تجارتی شہر ہے جہان کی

چورٹ تماکو ہی مشہور ہین۔

ہیٹی یا سینٹ ڈومنگو وسعت مین کیوبا سے درجہ دوم

پر ہے۔

تھوڑا عرصہ ہوا کہ یہ جزیرہ دو خود سر حبشی ریاستون مین تقسیم تھا

حصۂ مشرقی مین ڈومنیکا کی جمہور تھی اور اوسکا دارالحکومت

شہر سینٹ ڈومنگو تھا جسکو اہل اسپین نے اول اول

دنیاے جدید مین آباد کیا تھا۔

مغربی حصہ مین ایک حبشی حاکم حکمران تھا جو شہنشاہ ہیٹی

کہلاتا تھا دارالسلطنت پورٹا و پرنس تھا اب کل جزیرہ اسپین

کے ماتحت ہے۔

جزائر برطنی پانچ گورنمنٹون سے مرکب ہین یعنی اول

१ क्यूबा
२ पोर्टोरिको
३ हैटी
४ बहामा
५ सैण्टडोमिंगो
६ डोमीनिका
७ पोर्टप्रिंस
मिस

جمیکہ دوم جزائر لیوارڈ سوم جزائر ونڈوارڈ چہارم

ٹرینیڈاڈ اور پنجم بہاماز۔

جمیکہ جو جزائر برٹنی مین جزیرۂ اعظم ہی باعتبار وسعت جزیرہ سیلان کے ایک ربع کے قریب ہی۔

اسپنیش ٹون دارالحکومت ہی الا کنگسٹن زیادہ بڑا اور بندر خاص ہی۔

انٹیگوا کہ بہت چھوٹا سا جزیرہ ہی مجمع الجزائر لیوارڈ کا دارالحکومت ہی۔

بارباڈوز کہ جزائر ہند مغربی کے برٹنی املاک سے نہایت قدیم ہی مجمع الجزائر ونڈوارڈ کا حکومتگاہ ہی۔

ٹرینیڈاڈ کہ باعتبار وسعت جمیکہ سے دوم مرتبہ پر ہی وہانہ دریاے آورینا کو کے مقابل واقع ہی

بہاماز بہت سے چھوٹے جزیرون کا مجمع ہی۔

جزائر ہند مغربی کی آبادی سوا آٹھ لاکھ آدمیون کے قریب ہی جب ۱۸۳۴ عیسوی مین صیغۂ غلامی موقوف کیا گیا

१जमैका
२लीवार्ड
३विंडवार्ड
४ट्रिनीडाड
५बिहामाज़
६सिलान
७स्पेनिशटाउन
८किंग्स्टन
९ऐंटीगुआ
१०बारबेडोज़
११ओरीनाको
१२बिहामाज़

تب بیس کروڑ روپیہ بطور معاوضہ غلاموں کے مالکوں کو عطا ہوا۔

مارٹینیک اور گاڈالوپ جزائر متعلقہ فرانس سے خاص ہیں اور چند چھوٹے چھوٹے جزیرے اہل ڈنمارک اور ڈچ اور اہل سویڈن کے بھی متعلق ہیں۔

| | ۱۶۶ - جنوبی امریکہ کا بیان | |
| --- | --- | --- |

امریکہ جنوبی بڑا جزیرہ نما ہے جو جانب شمال بحیرہ کاریبین اور جانب شرق بحر اطلانٹک اور جانب غرب بحر الکاہل سے محدود ہے۔

اوسکا طول شمالاً جنوباً تقریباً چار ہزار سات سو میل اور عرض شرقاً غرباً تین ہزار دو سو میل کے قریب ہے۔

رقبہ تخمیناً ستر لاکھ میل مربع ہے۔

کرۂ زمین کا یہ قطع اپنے پہاڑوں کے ایک طول و طویل سلسلے سے اور بڑے بڑے وسیع دریاؤں سے لائق توصیف

بر —

## تقسیمات

شمال مین گیانا وِنیزیولا نیوگرینیڈا

اکیوڈیرا —

اور وسط مین برزیل پیرو بولیویا

پیراگوسے —

اور جنوب مین لاپلاٹا یوراگوی چلی

پٹیگونیا —

یے خاص خاص حصے ہین (تتمہ نمبر ۳ کو دیکھو)

## سطح

سلسلہ کوہ اینڈیز ساحل مغربی پر راس ہارن سے خاکنای پناما تک مطوّل ہی جسکی چوٹیان کوہ ہمالیہ کے سواے دنیا مین نہایت زیادہ بلند ہین اور اونمین کوہ آتش فشان بہت ہین جنمین سے اکنکاگوآ کہ چلی مین واقع ہی اور بلندی مین تقریباً چوبیس ہزار فیٹ ہی تمام براعظم مین نقطہ بلند ترین ہی جو اب تک دریافت ہوا —

شمالی و شرقی ساحلون پر بھی پہاڑون کے سلسلے واقع

१ गियाना
२ वेनेजुएला
३ न्यूग्रेनडा
४ एक्वेडोर
५ ब्रेज़ील
६ पीरु
७ बोलिविया
८ पेरागोए
९ लापलाटा
१० यूरागोए
११ चिली
१२ पेटेगोनिया
१३ ऐन्डीज़
१४ केपहार्न
१५ पनामा
१६ अकनकाआ
गोआ

ہین جنکا ارتفاع بدرجۂ اوسط ہی۔

اس ملک کے وسط کی سطح وسیع ہموار ہی۔

## دریا

امریکہ جنوبی کے خاص خاص دریا تین ہین یعنی اورینا کو
امیزان یا میرینیان
اور لاپلاٹا (یعنی دریاے سیمین) یے دریا سطح وسیع
مذکور الصدر کے شمالی اور وسطی اور جنوبی حصون کا پانی نکالتے
ہین۔

امیزان جسکا طول تقریباً چار ہزار میل ہی معمولاً دنیا مین
دریاے اعظم تصور کیا جاتا ہی گو اوسکا طول مشوری مسیسپی
سے کم ہی۔

میگڈالینا جانب شمال بہکر بحیرۂ کاریبین مین گرتا ہی۔

اور فرانسسکو بسمت شرق بحر اطلانٹک کی راہ لیتا ہی۔

## جھیلین

کوہ اینڈیز مین ٹٹیکاکا بڑی جھیل ہی جو سمندر کی سطح
تقریباً تیرہ ہزار فیٹ بلند ہی۔

شمال مین مارا کیبو جھیل سمندر سے پیوست ہی۔

१० ओरीनोको
२ अमेज़ान
३ मीरेनान
४ लाप्लाटा
५ मिसीसिपी
६ मैगडालीना
७ फ्रांसिस्को
८ टिटीकाका
९ माराकेबो

## جزائر

جزائر فاکلینڈ پیٹیگونیا کے پورب ہین۔

اور ٹیرا ڈیل فیوگو (یعنی ارض النار) جنوب مین ہی اور اوسکے اور برا عظم کے درمیان آبنائے میگیلان حائل ہی

چیلو ئی اور جو آن فرننڈیز اور گالیپیگاس (یعنی جزائر سنگ پشت) مغرب مین ہین۔

## ۱۶۷- آب وہوا وغیرہ کا بیان

شمالی امریکہ کی نسبت جنوبی امریکہ عموماً گرم ہی الا اسقدر گرمی وہان نہین ہی جتنی کہ دنیا عتیق کے منطقہ حارہ کے ملکون مین ہوتی ہی۔

مغربی ساحل کے اکثر حصون مین بارش شاذ ہوتی ہی اور شمالی شرقی ساحل پر نزول باران بکثرت رہتا ہی۔

## معدنیات

پیرو اور چلی چاندی کی زرخیز کھانون سے مشہور ہین سونا برزیل سے حاصل ہوتا ہی۔

پارہ پیرو مین پیدا ہوتا ہی۔

اور برزیل مین ہیرا بھی ملتا ہو۔

## نباتات

امریکہ جنوبی کثرت روئیدگی سے ممتاز ہو۔

ٹکہ اور کساوا ایک قسم کا درخت جسکی جڑ سے روٹی بنائی جاتی ہو اور کیلہ اور شکرتری اور قہوہ اور ناریل اور نیل اور روئی بافراط پیدا ہوتے ہین۔

آلو اول اول کوہ اینڈیز ہی سے آیا تھا۔

مہاگنی اور گم اور برزیل لکڑی کے درخت بنون اور جنگلون مین ملتے ہین۔

کھجور کثرت سے ہین۔

کوٹری (یعنی درخت گاو) اور ایوری ٹری (یعنی درخت عاج) کرۂ زمین کے اسی قطعہ کے ویسی درخت ہین۔

## حیوانات

گھوڑے اور مویشی جو یورپ سے لائے گئے تھے تولید و تناسل سے بدرجۂ غایت بڑھ گئے ہین اور اب اکثر حصون مین جنگلی پائے جاتے ہین۔

لامہ اور الپکہ کہ بطور حیوانات باربرداری کار آمد ہوتے ہین کوہ اینڈیز مین ملتے ہین

اسٹلوتھ اور اینٹ ایٹر اور آرمیڈیلو اسی دیار کے دیگر دیسی جانور ہین ۔

پیوما اور جاگوار حیوانات درندسے خاص ہین ۔

کانڈر ایک قسم کا گدہ جو کوہ اینڈیز مین پایا جاتا ہو درندہ پرند ون مین نہایت بڑا ہو ۔

پرند فرسہ ساز جنمین سے بعض شہد کی مکھی سے زیادہ بڑے نہین ہوتے برزیل اور گیانا مین بکثرت ہوتے ہین

گھڑیال اور سانپ بافراط ہین اور بعض بڑے قد آور ہوتے ہین ۔

کیڑے کوڑے اپنی کثرت اور جسامت اور تابداری کی جہت سے قابل بیان ہین ۔

## باشندے

آبادی مین سے تقریباً ایک ثلث یوروپی اولاد سے ہین اور باقی ہندیون اور حبشیون اور اقوام مخلوط النسل سے مشتمل ہین ۔

### تعلیم

تعلیم عموماً کم ہے اور بعض ممالک حالت بدنظمی مین ہین
اور باستثناے بعض ہندیون کے جو اب تک بت پرست ہین باشندے
اکثر رومن کیتھولک ہین۔

## ۱۶۸- گیانا کا بیان

گیانا شمال مین بحر اطلانٹک سے اور جنوب مین
برزیل سے اور مغرب مین وینیزویلا سے محدود
ہے۔

یہ ملک تین حصون مین منقسم ہے جنمین سے شرقی
اہل فرانس کے اور وسطی ڈچ سے اور مغربی
اہل برطن سے متعلق ہے۔

جنوبی امریکہ مین اب صرف گیانا کا ملک ہی اہل یورپ
کے قبضہ مین ہے۔

ساحل نشیبی اور بہت گرم ہے چند اشیا یعنی شکر
اور قہوہ اور مرچ سرخ نباتی پیداوار سے خاص ہین۔
سمندر کے کنارے کنارے یوروپی اور حبشی لوگ آباد ہین
اور وسط مین اقوام ہندی۔

## شہرات

ڈمریا ندی کے دہانہ پر جارجٹون برٹینی گیانا کا دارالحکومت ہے

برٹینی گیانا تین اضلاع یعنی اسیکوبیو اور ڈمریرا اور بربس مین منقسم ہے چنانچہ اضلاع مذکورکے نام اون دریاؤن سے حاصل ہوے ہین جنپر وے واقع ہین۔

پیرا ماریبو دریاے سورینام پر ہالنڈی گیانا کا دارالامارت ہے

کین ایک جزیرے پر فرانسی گیانا کا حکومتگاہ فلفل دراز یعنی مرچ سرخ کی بھرتی سے مشہور ہے۔

فرانسی گیانا دلدلی ہے اور اوسکی آب وہوا ناموافق چنانچہ آج وہان فرانس کے قیدی آباد کیے جاتے ہین۔

## وینیزیولا

برزیل اور بحیرۂ کاریبین کے مابین اور گیانا کے مغرب وینیزیولا واقع ہے

اس ملک مین بڑے بڑے وسیع لیناس یعنی میدان ہین جنمے مویشیون اور گھوڑون اور خچرون کے بڑے

بڑے گلے پرورش پاتے ہین۔

قہوہ اور ناریل اور تماکو اور نیل اور چمڑے
اور چربی اشیاء بھرتی سے خاص ہین۔

۱۸۱۹ء مین وینیزیولا[۱] اطاعت ہسپانیہ سے سبکدوش
ہوا اور کلمبیا کا جمہور بنانے کے لیے نیو گرینیڈا[۲] اور
اکیوڈار[۳] کے ساتھ اتفاق پیدا کیا ۱۸۳۱ء مین یہ تعہد
شکست ہوگیا اور ہر سہ جمہورات جدی جدی مقرر
ہوگئین۔

دارالسلطنت کاراکاس[۴] ساحل کے نزدیک
واقع ہی اور کمانا[۵] اور مارکیبو[۶] بندر ہین
کاراکاس بولیوار[۷] صاحب کا جو کلمبیا کو ہسپانیہ
کی حکومت سے چھڑانے مین سرگروہ رہے تھے مولد ہی۔
ایک مرتبہ کبھو بھونچالون سے کاراکاس اور کمانا دونون
قریب تباہی کے پہونچ گئے تھے۔

| | نیو گرینیڈا | |
|---|---|---|

وینیزیولا[۸] کے مغرب نیو گرنیڈا[۹] واقع ہی اور اوسمین خلیج کنارے
نیاما[۱۰] یا ڈرین[۱۱] بھی شامل ہی یہ ملک شمال مین بحیرہ

१ कुलंबिया
२ न्यूग्रेनेडा
३ एक्वेडार
४ काराकास
५ कमाना
६ माराकेबो
७ बोलीवार
८ वेनाज़्यूला
९ न्यूग्रेनेडा
१० पनामा
११ डरी

کاریبین سے اور مغرب مین بحر الکاہل سے محدود ہر۔
اس ملک کے مغرب مین کوہ اینڈیز گذرتا ہر اور اضلاع شرقی لیناس یعنی میدانون سے مرکب ہین۔
شکر اور روئی اور چرسے اشیاء بھرتی سے خاص ہین۔

| | شہرات | |
|---|---|---|

دار السلطنت بوگوٹا شہر خوشش تعمیر ایک ہموار و پرجو سمندر کے سطح سے تقریباً ۹۰۰۰ نو ہزار فیٹ اونچا ہر واقع ہر کارتھیجینیا کہ دہانہ دریاے میگڈیلینا کے متصل ہر بندر خاص ہر۔
پنامان بحر الکاہل پر اور سنگریز بحیرہ کاریبین پر دو بندر ہین جو باہم سڑک آہنی سے وصل کیے گئے ہین چنانچہ کالیفورنیا کے ساتھ جو تجارت ہوتی ہر او سمین سے بہت زیادہ انھین دو بندرونمین ہو کر گذرتی ہر۔

| | ۱۶۹ — اکویڈار کا بیان | |
|---|---|---|

१ईंडीज़
२लैनास
३बुगोटा
४कारथेजीना
५मैग्डेलीना
६पनामा
७चेगरीज़
८कारीबियन
९कालीफोर्निया
१०एकेडोर

ایکوڈار ایکویٹر (یعنی خط استوا) کے نیچے واقع ہی چنانچہ اسی
جہت سے اوسکو یہ نام حاصل ہوا ہی

وہ شمال مین نیوگرنیڈا سے اور جنوب مین پیرو
سے محدود ہی۔

مشرق کی زمین مسطح دریاے امیزان کی گھاٹی سے متعلق
ہی۔

اور مغرب کوہ اینڈیز سے منقطع ہی
جسمین چوٹی کاٹوپیکسی تمام جہان مین نہایت مہیب
آتش فشان ہی۔

اس پہاڑ کے شعلے بعض مرتبہ کاٹوپیکسی کے سر سے نصف
میل کی بلندی تک پہونچ جاتے ہین۔
چمچیچا کہ کوٹیو کے متصل ہی اور شمبرازو وغیرہ چوٹیان
ہین۔

## شہرات

کوٹیو یا کیٹو سمندر کی سطح سے نو ہزار پانسو فیٹ بلند تقریباً
خط استوا کے نیچے ایک خوشنما گھاٹی مین واقع ہی۔
گوشۂ جنوب و مغرب مین گوایاکوئل بندر خاص ہی۔

१ इक्वेडार
२ इक्वेटर
३ न्यूग्रेनेडा
४ पीरू
५ एमेज़ान
६ एंडीज़
७ कोटोपेकसी
८ पिचिंचा
९ क्रिटोशिम्ब्राज़ो
९ क्विटो
क्वीटो
१० ग्वायाकील

## پیرو

شمال مین ایکویڈار سے اور مشرق مین برزیل
سے اور دکھن مین بولیویا سے اور مغرب مین بحرالکاہل سے
سے پیرو محدود ہے۔

سونے اور چاندی اور پارے کی زرخیز کھانون کی جہت
سے پیرو معروف ہے۔

اوسمین بیش قیمت رنگ بنانے کی لکڑیان اور پیروڈی بارک
(یعنی چھال پیرو) بھی پیدا ہوتی ہین۔

چونکہ اس ملک مین سڑکین نہین ہین اسلیے اشیا وند کو خچرون
اور لاماؤن کی پیٹھ پر لاد کر باہر کو بھیجے جاتے ہین۔

آبادی مین ہندی لوگ بکثرت ہین۔

عا [illegible] ہے

جب اہل اسپین اول مرتبہ اس ملک مین پہونچے تو وہان
اوسوقت انکاز کی سلطنت تھی۔

پیروری اینڈیز مین امیران کے مخرج
ہین۔

جب اہل یوروپ نے دنیا جدید کو دریافت کیا تو اوس

ہنگام مین پیرو میکسیکو سے کہ امریکہ مین از بس
قوی اور شائستہ اور دولتمند شاہی تھی دوم درجہ پر تھا
چنانچہ اہل اسپین نے پزارو صاحب کے ماتحت اوسکو
۱۵۳۵ع مین فتح کرکے تاخت و تاراج کیا بہت عرصہ تک وہ اسپین کے
تابع رہا الا ۱۸۲۱ع مین خودسر ہوگیا۔

| | شہرات | |
|---|---|---|

لایما[1] سمندر سے سات میل کے فاصلہ پر دارالسلطنت
امریکہ جنوبی مین نہایت قدیمی اسپینی شہر ہے
اوسکو پزارو صاحب نے ۱۵۳۵ع مین تعمیر کیا تھا۔
اوسکے کلیسون مین سونے اور چاندی کی بہت سی مورتین اور
صلیبین ہین کلاؤ[2] لایما کا بندر ہے اور ان دونون کے درمیان
سڑک آہنی موجود۔
اریکوپا[3] جنوب مین بندر ہے۔
لایما کے گوشۂ جنوب و شرق مین کزکو[4] سمندر کی سطح سے
تخمیناً گیارہ ہزار فیٹ سے کچھ زیادہ بلند ہے۔
یہ شہر انکاز[5] کا پایہ تخت تھا چنانچہ اوسمین سورج کے ایک
عظیم الشان مندر کے ویرانے ہین۔

१ लीमा
२ कैलाओ
३ अरेक्विपा
४ कुज़्को
५ इन्काज़

## ۱۶۰ - بولیویا کا بیان

بولیویا یا پیرو شمالی خاص کر پیرو اور برزیل کے
مابین واقع ہے۔

اس ملک کے وسط میں کوہ اینڈیز کے دو سلسلے ایک سطح
مستوی و مرتفع کو محیط ہیں جو بلندی میں تیرہ ہزار فیٹ
اور وسعت میں ممالک نظام الملک سے قدرے زیادہ
ہے۔

جھیل ٹیٹیکاکا جسکو ہندی لوگ متبرک تصور کرتے ہیں مغرب
میں واقع ہے۔

بولیویا پوٹوسی کی سیمین کان سے مشہور ہے جو ایک مرتبہ تمام
جہان کی اور کانوں سے زیادہ زرخیز تھی۔

یہ ملک اپنی خلاص کنندہ جنرل بولیوار صاحب کی یادگار میں
بولیویا کہلاتا ہے۔

باشندے اکثر ہندی ہیں۔

جب تک کہ اس ملک نے پیرو جنوبی کے ساتھ اپنی خود مختاری
حاصل کی تب تک وہ بیونس ایریز کی اسپینی عملداری میں

شامل رہا۔

سنہ ۱۸۲۵ عیسوی مین اوسکی یہی ریاست جمہوری علیحدہ اور خودسر ہوگئی۔

| | شہرات | |
|---|---|---|

چوکیسا کا دار السلطنت ہے۔

پوٹوسی جو سمندر کی سطح سے تیرہ ہزار فیٹ بلند ہے سابق مین اپنی چاندی کی کھانون کی جہت سے نامزد تھا۔

گوشۂ شمال و مغرب مین لاپاز شہر اعظم ہے۔

پچھلے تین سو برس مین پوٹوسی کے کوہستین سے اڑھائی سو کروڑ روپیہ کی چاندی حاصل ہوئی اب اوسکا پیداوار بہت کم ہوگیا ہے۔

قریب تین سو برس کے گذرے ہونگے کہ تب پوٹوسی کی آبادی ڈیڑھ لاکھ آدمیون کی تھی اور حال مین اوسکی آبادی تقریباً بارہ ہزار ہے۔

| | پیرو | |
|---|---|---|

شمال مین کیانا اور وینیزیولا سے اور مغرب مین نیوگرینیڈا اور ایکویڈار اور پیرو اور

بولیویا سے اور جنوب مین لاپلاٹا اور پیراگوئی

اور یوراگوئی سے اور مشرق مین بحر اٹلانٹک سے

ملک بریزیل محدود ہی-

یہ بڑی وسیع ولایت ہندوستان کے دوچند سے

کچھ زیادہ ہی-

ایک قسم کی لکڑی کی جہت سے جسکو اہل پرتگال بباعث

اوسکی سرخ رنگت کے بریزا کہتے تھے اس ملک کا نام

بریزیل ہوا ہی-

| | سطح | |
|---|---|---|

شمال و مغرب مین وسیع اور فراخ سیلواس

یعنی جنگلی میدان ہین جو دریاے امیزان اور اوسکے

معاونات سے سیراب رہتے ہین اور وسط و مشرق کی

سطح مستوی سمندر کی سطح سے تقریباً دو ہزار فیٹ بلند

ہی اور شمالاً جنوباً پہاڑون کے پست سلسلون سے

منقطع-

جنوب مین پمپاس یعنی میدان کاہی ہین جنمین دریاے

پیراگوئی اور پیرانہ کے شمالی حصّے گذر کرتے ہین-

१ बुलीविया
२ लाप्लाटा
३ पैराग्वोए
४ युराग्वोए
५ पुर्तगाल
६ ब्रेज़ा
७ सेलवास
८ अमेज़ान
९ पेम्पास
१० पेराग्वोए
११ पिराना

## آب وہوا

یہ ملک گرم ہے گو عموما گرمی کی شدت نہیں ہوتی ہے۔

## پیداوار

دریاے فرانسسکو کے شمالی حصے پر جو ہیرے کی کانیں ہیں وہ اب باعتبار حاصلات تمام جہان میں لاثانی ہیں اور بعض اضلاع میں سونا بمقدار کثیر ملتا ہے۔

الا زراعت اس ملک کی صرف ایک حصۂ قلیل میں ہوتی ہے چنانچہ خاص نباتی پیداوار قہوہ اور شکر اور روئی اور تماکو اور ناریل اور کساوا ایک قسم کا درخت جسکی جڑ سے روٹی بنائی جاتی ہے اور چانول اور گیہوں اور چوب برزیل اور اقسام دیگر کے لٹھے ہیں۔

جنگلی مویشیوں کے بڑے بڑے گلے کاہی میدانوں میں رہتے پھرتے ہیں۔

جنگلوں میں بندر اور خوبصورت پرند اور سانپ جنمیں سے بعض بعض از حد عظیم الجثہ ہوتے ہیں بکثرت ہیں۔

دریاؤن مین گھڑیالون کی افراط ہر کیڑے مکوڑے بہت ہین

اور کلانی قدر اور تابداری کی جہت سے قابل تعریف ۔

چرسے اور سینگ اور ہڈیان اور چربی اور ملکون کو

بافراط بھیجی جاتی ہین ۔

## باشندے

باشندون مین سے ایک ربع کے قریب گورے اور نصف

حبشی غلام ہین ۔

اور وسط اکثر ہندیون کی خانہ بدوش اقوام سے آباد ہے ۔

مذہب رومن کیتھولک ہے ۔

برزیل مین پرتگالی آباد ہوے تھے ۱۵۰۸ عیسوی مین

ملک مذکور ماتحت ایک شہنشاہ کے جو پرتگال کے شاہی

خاندان سے تھا خودسر ہوگیا ۔

عملداری اس ولایت کی شاہی موروثی باختیارات

محدود ہے ۔

## شہرات

دارالسلطنت ریو جنیرو امریکہ جنوبی مین شہر اعظم ہے

اور تجارت بھی وہان خطہ مذکور کے اور سب مقامات سے زیادہ

ہوتی ہی یہ شہر دنیا کے عمدہ ترین بندرون سے
ہی۔

ریاو جنیرو یعنی جنواری ریور اوس دریا کا نام ہی جسپر
شہر مذکورۃ الصدر واقع ہی چنانچہ اسی جہت سے اوسکو یہ نام
حاصل ہوا ہی۔

آبادی تقریباً ڈھائی لاکھ ہی سین سالویڈر
یا باہیا کہ خلیج آل سینٹس پر واقع ہی سابق مین
دارالسلطنت تھا اور اب سلطنت برزیل مین دوم درجہ
کا شہر ہی۔

پرنیمبوکو اور میرنہام شمال مین بندر ہین۔

## ۱۷۱۔ مملکت ہاے لاپلاٹا کا بیان

دریاے لاپلاٹا کی گھاٹی مین چار جمہوری مملکتین داخل ہین
یعنی بحر اطلنٹک اور دریاے یوراگوئی کے درمیان
یوراگوئی یا بنیڈا اور ریا پنٹیل ہی اور دہانہ دریاے لاپلاٹا
سے پٹیگونیا تک بیونس ایرز اور مشرق
مین کوہ اینڈیز سے پیراگوئی اور یوراگوئی دریاؤن

تک لاپلاٹا یا مملکت جمہوری آرجنٹاین اور پیرنیا اور
پیراگوئی دریاؤن کے مابین مملکت پیراگوئی ہر۔

| | سطح | |
| --- | --- | --- |

تمام ملک عموماً ہموار اور خوب سیراب ہر۔
وسط اور جنوب مین بڑے بڑے وسیع پمپاس یعنی میدان
کاہی ہین جنمین جنگلی گھوڑے اور مویشی بکثرت رہتے ہین۔
ہموارجات کے باشندے اکثر ہندی یا اسپینی نسل کے
لوگ گواچاس ہین اور لاسو دگانے مین خوب مہارت
رکھتے ہین۔
لاسو ایک تسمہ ہوتا ہر جسکے ایک سرے پر پھندا ہوتا ہر چنانچہ
اوسی کے ذریعہ سے وہ لوگ حیوانات وحشی کو پھانس لیتے
ہین۔
پیراگوئی ایک چھوٹی قسم کی نبات کے جہت سے مشہور ہر
جو پیراگوئی کی چاہ کہلاتی ہر اور بکثرت وہانکے باشندون کے
صرف مین آتی ہر چمڑے اور چربی اور اون اور ملکون کو بھی
بھیجے جاتے ہین۔

۱ڈاکٹرفرانسیا
۲ کریول
۳ پیراگوی
۴ یوراگوی
۵ بیونس ایریز
۶ ارجنٹاین
۷ مانٹ وڈیو
۸ اسمپشن
۹ پلکومایو

اس ملک مین کئی ریگستانی و بیابانی قطعے بھی ہین۔
مویشی اسقدر افراط سے ہین کہ صرف اونکی زبانون کے لیے اکثر اونکو مار ڈالا گیا ہی۔

اس ملک مین اہل اسپین ۱۵۳۵ عیسوی مین آباد ہوے ۱۸۱۴ع کے قریب نوآباد لوگ اطاعت اسپین سے کنارہ کش ہوے اور خود سر جمہوریت قرار پائین عرصہ چندسال تک ڈاکٹرفرانشیا[۱] صاحب ایک کریول[۲] نے پیراگوئی[۳] مین حکمرانی کی اور غیر ملکون کے ساتھ آمد و رفت وراہ و رسم کی ممانعت رکھی۔

۱۸۲۸ع مین یوراگوئی[۴] کی جمہور علیحدہ مقرر ہوگئی اور اوسی سال مین بیونس ایریز[۵] بھی مملکت جمہوری ارجنٹاین[۶] سے جدا ہوگیا تاہم کل ملک مین بدنظمی بہت ہی۔

مانٹ وڈیو[۷] یوراگوئی کا دارالسلطنت دریاے لاپلاٹا پر واقع ہی اور تجارت کثیر رکھتا ہی۔
اسمپشن[۸] پیراگوئی کا دارالخلافت دریاے پلکومایو[۹] اور دریاے پیراگوئی کے اتصال کے نزدیک ہی۔

پرنیا ایک چھوٹا سا شہر مملکت جمہوری ارجنٹاین کا
پایہ تخت ہی۔

بیونس ایریز اپنے ہمنام مملکت جمہوری کا تختگاہ بڑا تجارتی
شہر دہانہ دریاے لاپلاٹا کے سرے کے نزدیک واقع ہی
اس شہر کا نام بیونس ایریز یعنی ہواے خوش اہل
اسپین نے اسلیے رکھا تھا کہ اوسکی آب و ہوا کو مفید و صحت بخش
تصور کرتے تھے۔

| | چلی | |
|---|---|---|

کوہ انیڈیز اور بحر الکاہل کے مابین جو زمین کی تنگ
پٹی ہی اوسکو ملک چلی گھیرے ہوے ہی چنانچہ ملک مذکور
کی شمالی حد پر بولیویا اور جنوبی پر پیٹیگونیا ہی۔
چلی مین اکنکیگوا نامی قلۂ آتش فشان ہی کہ جس سے زیادہ
کل امریکہ مین کوئی اور نقطہ بلند نہین ہی۔
شمال مین باران رحمت کم ہوتا ہی۔
سونا اور چاندی اور تانبا بمقدار کثیر پیدا ہوتا ہی۔
چلی آلو کا ملک وطنی تصور کیا جاتا ہی مکہ اور گیہون اور
انگور اور زیتون بہت بوے جاتے ہین۔

१ पेरेना
२ ब्यूनस
एरीज़
३ चिली
४ एण्डीज़
५ बोलीनिया
६ पेटेगोनिया
७ अंकंकगोआ

شمال کی طرف صنوبر کے عظیم الشان درختوں کے بن ہیں —

۱۵۴۱ع مین اہل اسپین نے چلی کو فتح کیا الا ناوافی سے جنوبی اراکانی ہندیون کے مغلوب کرنے کا قصد کیا ۱۸۱۸ عیسوی مین اس ملک نے اپنی خود سر مملکت جمہوری بنالی اور اب جنوبی امریکہ مین نہایت اقبالمند سلطنت ہے —

سینٹیاگو دارالسلطنت ایک سیر حاصل ضلع مین سمندر سے فاصلہ پر واقع ہے —

والپرئیسو سینٹیاگو کا بندر بڑا تجارتی شہر ہے —

شمال مین کاکمبو تانبے کی جہت سے مشہور ہے —

جنوب مین چلوئی کا مرطوب جزیرہ جنگل سے پر ہے —

## پٹیگونیا

پٹیگونیا امریکہ کے جنوب مین ہے —

یہ ملک سرد و بنجر ہے اور وحشی ہندیون سے کم کم آباد جنمین بعض اپنے قدون کی کلانی سے شہرۂ آفاق ہین —

مغربی ہوائین اور بارش باران جو تقریباً متسلسل ہوتی ہے

१सैन्टियागो
२ वाल्परेसो
३सैन्टियागो
४.कोकिंबो
५ चिलोई
६पैटेगोनिया

جاری رہتی ہین۔

ہندی اکثر گھوڑے کی پشت پر زندگی بسر کرتے ہین اور وحشی حیوانات کے گوشت سے قوت گذاری کرتے ہین۔

آبنائے میگیلان پیٹیگونیا اور مجمع الجزائر ٹیرا ڈل فیوگو کے درمیان حائل ہے۔

یہ مجمع چند غلیظ اور بیچارے حقیر سندیون سے آباد ہے۔

جزیرہ ہرمٹ مین راس ہارن سیدھا کھڑا تاریک کوہک ہے اوسکی بلندی چھ سو فیٹ کے قریب ہے اور اوسپر باد تند اور طوفان سے تقریباً ہمیشہ ضرب رہتی ہے۔

## ۱۷۲۔ اوشنیا کا بیان

بحر الکاہل کرۂ زمین مین بحر اعظم ہے اور تمام روئے زمین کی سطح کے ایک ثلث پر مبسوط ہے وہ بیشمار چھوٹے چھوٹے جزیرون سے مرصع ہے جنسے ایک بڑا حصہ اوشنیا نامے مرکب ہے۔

اس حصہ کا رقبہ چالیس لاکھ میل مربع کے قریب ہے

یعنی وسعت ہندوستان سے تقریباً سہ چند ہو۔

آبادی تخمیناً تین کرور ہو۔

اوشینا تین حصون مین منقسم ہو یعنی مغرب مین ملیشیا جنوب مین اسٹریلیشیا اور مشرق مین پالنیشیا

## ملیشیا

ملیشیا جسکو مجمع الجزائر ہند شرقی بھی کہتے ہین حسب تشریح ذیل تقسیم ہو۔

گوشۂ جنوب و مغرب مین جزائر سنڈا وسط مین بورنیو شمال مین جزائر فلپائنیہ اور مشرق مین سیلیبز اور جزائر ملکا۔

اس حصے کا نام ملیشیا اسلیے ہوا کہ اوسمین ملایانی لوگ بہت ہین اگرچہ اصلی باشندے وحشی حبشی اقوام کے تھے الا ملایاؤن نے اونکو وسط کی طرف ہٹا دیا۔

یہ جزائر ایشیائی سونے اور ہیرے اور کافور اور خصوصاً تحفہ مصالحون کی جہت سے مشہور ہین۔

## ۱۷۳ - جزائر سنڈا کا بیان

سماترا[2] خط استوا کے ہر دو جانب ملایا[3] کے گوشہ جنوب و مغرب مین واقع ہی چنانچہ آبنائے ملاکا[4] اُن دونون کے درمیان حائل ہی -

یہ جزیرہ بڑا ہی اور سیلان[5] کی وسعت سے ششش چند کے قریب ہی -

وسط کی ایک قوم جسکے لوگون کو بٹاز[8] کہتے ہین مردم خور ہی آدمیون کو بعض مرتبے زندہ کھا جاتے ہین اور گوشت نمک اور مسالحون کے ساتھ کچا کھایا جاتا ہی -

اِس جزیرہ کے شمالی قطعے دیسی سردارون کی حکمرانی مین ہین جنمین سلطان اچین[6] خاص سے ہی جنوبی حصہ ڈچ[7] کے ماتحت ہی پیڈانگ[9] اور بنکولن[10] ساحل مغربی پر مقامات خاص ہین -

جزیرہ سماترہ[11] کے جنوبی شرقی کنارے کے مقابل بنکا[12] ایک چھوٹا سا جزیرہ ڈچ کے تابع ہی اور نہایت زرخیز قلعی کی کھانون سے مشہور -

۱ सुंडा
۲ सुमात्रा
۳ मलाया
۴ मलाका
۵ सिलान
۶ पेदाङ्ग
۷ सचीन
۸ डच
۹ पेडाङ्ग
۱۰ बंकूलिन
۱۱ सुमात्रा
۱۲ बंका

१ जावा
२ सीलान
३ संडा
४ सुमात्रा
५ जावा
६ बटेविया
७ डच
८ बाली
९ संबावा
१० फ्लोरेस
११ तैमोर
१२ जावा
१३ बोर्नियो
१४ आस्ट्रेलिया
१५ ग्रीनलैंड
१६ सीलान
१७ जावा

جزیرہ جاوا[1] وسعت مین جزیرہ سیلان[2] سے قریب دوچند کے ہی اور بذریعہ آبنائے سنڈا[3] جزیرہ سماترہ[4] سے جدا ہوگیا ہی۔ جزیرہ مذکور پہاڑون کے ایک سلسلہ سے منقطع ہی جسمین تقریباً چالیس کوہ آتشین ہین اور قہوہ اور چانول اور شکر اور مرچ بمقادیر کثیر پیدا ہوتے ہین۔

مجمع الجزائر مین جزیرہ جاوا[5] نہایت آباد اور شرق مین صاحبان ڈچ کے اقتدار کا مقام خاص ہی۔

شمالی مغربی ساحل پر بٹیویا[6] بڑا تجارتی شہر اور اہل ڈچ[7] کے نواب گورنر جنرل بہادر کا مقام صدر ہی۔

بالی[8] اور سمباوا[9] اور جزیرہ چوب صندلی اور فلورس[10] اور تمور[11] جاوا[12] کے شرق واقع ہین۔

## ۱۷۴ — بورنیو[13] کا بیان

آسٹریلیا[14] یا گرینلینڈ[15] سے کہ تمام روے زمین مین جزیرہ اعظم ہی بورنیو درجۂ دوم پر ہی اور باعتبار وسعت جزیرہ سیلان[16] سے بارہ گونہ ہی یہ جزیرہ جاوا[17] کے شمال خط استوا

کے نیچے واقع ہی

اگرچہ وسط کا حال کم معلوم ہی الا کوہستانی متصور ہوتا ہی۔
آب و ہوا خوشگوار ہی اور گرمی سمندر کی طرف کی ہواؤن سے
معتدل ہوجاتی ہی

زمین بسیر حاصل ہی اور یہ جزیرہ سونے اور ہیرے سے
پر زرخیز ہی

جنگلون مین ارنگ اوٹانگ ایک قسم کا بڑا لنگور ہوتا ہی
جو درختون مین اپنا مکان بناتا ہی۔

اصلی باشندے جنکو ڈائکس کہتے ہین اکثر وسط مین
پائے جاتے ہین ملایانی اور چینی ساحلون پر کثرت
ہین۔

اگرچہ برائے نام بورنیو کا ایک سلطان ہی الا درحقیقت
چند چھوٹے چھوٹے سردار حکمرانی کرتے ہین۔

گوشۂ شمال و مغرب مین سراوک جسمین ایک صاحب
انگلشیہ سر جمیس بروک نامے راجہ ہی۔

لبوان چھوٹا سا جزیرہ بورنیو کے متصل برطانیہ سے
متعلق ہی مغرب مین بانسیانا اہل ڈچ کی آبادی ہی۔

قوم ڈائکس کے لوگ اسقدر وحشی ہین کہ شادی عامہ کے
موقعون پر سیے لوگ اپنے دشمنون کی کھوپریون کو اپنے ٹپکون
کے گرد لبطور آرایش لگا لیتے ہین اور کسی جوان کی شادی
نہین ہو سکتی جب تک وہ اپنی معشوقہ کو اپنی دلیری کی علامت مین
کم سے کم ایک سر انسانی نذر نہ کر لیوے۔

سر جیمس بروک صاحب نے اس دستور قبیح کے انسداد مین
و نیز دریائی ڈکیتی کے استیصال مین جو اس ارکیپلیگو
مین خوب جاری ہی بہت سعی کی ہی

اور کچھ پادری صاحب بھی سراوک مین رعایا کو تعلیم دینے مین
مصروف ہین۔

१फिलीपीन
२स्पेन
३लूजान
४मेंडनाओ
५पलावान

## جزایر فلپانیہ

بورنیو کے شمال و مشرق جزائر فلپائنہ کا مجمع کثیر التعداد
اور سیر حاصل برائے نام اسپین کے تابع ہی۔
لوزان شمال مین اور منڈناو جنوب مین ور
پلاوان جنوب و مغرب مین اس مجمع مین جزایر اعظم ہین
چانول اور شکر اور تماکو اور سن
اجناس بھرتی سے خاص ہین۔

منیلا دارالحکومت صاحبان اسپین نوزان مین واقع ہر اور تاکو کے جزیرون سے مشہور

## سلیبیز

بورنیو کے مشرق سلیبیز کا جزیرہ کلان چار طول وطویل جزیرہ نماؤن سے مرکب ہر جو عمیق خلیجون سے ازہم جدا ہین۔

اس جزیرے مین چانول بمقدار کثیر پیدا ہوتے ہین اور پرندون کے خوردنی آشیانے چین کو بھیجے جاتے ہین

بوغیز لوگ جو دیسی اقوام سے خاص ہین ملیشیا کے جملہ دیگر قومون سے برتر ہین۔

جنوبی مغربی ساحل پر مکاسر اہل ڈچ کی آبادی ہر جو اس جزیرے مین کسیقدر اقتدار رکھتے ہین۔

## جزائر مصالحہ یا ملکا

سلیبیز کے پورب جزایر ملکا یا مصالحہ اہل ڈچ کے تحت مین ہین۔

اونمین جلولو شمال مین ہر اور سیرام اور امباینا اور ٹرنیٹ وسط مین اور باندا یا جزائر جایفل

२ मनिला
३ लूजान
४ सेलेबीज
५ बोर्नियो
६ बुगीज
७ मलेशिया
८ मकासर
९ मुलक्का
१० सेलेबीज
११ जिलोलो
१२ सीराम
१३ अम्बायना
१४ टरनेट
१५ बांडा

جنوب مین ہین۔

جزائر مذکور جائفل اور جاوتری اور لونگون کی جہت سے مشہور ہین اور اہل یورپ جو اونکے مالک ہین بڑی احتیاط سے اونکی حفاظت کرتے ہین اور ساعی رہتے ہین کہ زراعت مصالحون کی جزائر مرقوم الصدر ہی پر مقید رہے۔

## ۱۷۵- آسٹریلیشیا کا بیان

آسٹریلیشیا (یعنی ایشیا جنوبی) مختلف جزائر سے مرکب ہی جو ایشیا کے جنوب و شرق مین واقع ہین۔

جزائر مذکور مین جزائر عظیمہ آسٹریلیا اور نیوزیلینڈ اور نیوگنی ہین۔

## آسٹریلیا

آسٹریلیا جو دنیا مین جزیرۂ اعظم ہی ایشیا کے جنوب و شرق خط جدی کے ہردو اطراف مین واقع ہی اور شرق مین بحرالکاہل سے اور مغرب اور گوشہ شمال اور مغرب مین بحر ہند سے محدود ہی۔

رقبہ تقریباً بیس لاکھ میل مربع ہی یعنی یوروپ سے

१ उप
२ आस्ट्रेलेशिया
३ सलेशिया
४ आस्ट्रेलिया
५ न्यूजीलैण्ड
६ न्यूगिनी
७ आस्ट्रेलिया
८ एशिया

صرف ایک ربع کم -

| | سطح |
|---|---|

ساحل مین بڑے بڑے دندانے کم ہین -

خلیج کارپنٹیریا شمال مین ہر اور تشارک سبے مغرب مین -

اگرچہ اِس جزیرے کا بڑا حصہ اب تک دیکھا نہین گیا لیکن معلوم ہوتا ہر کہ اوسکے کنارے کنارے پہاڑون کا ایک سلسلہ گذرتا ہر اور اوسکا وسط پست اور ہموار سطحون سے مرکب ہر -

آسٹریلین ألپس کی چوٹیان جو جنوب و مشرق مین ہین برف دائمی سے مستور رہتی ہین -

دریاے مری کہ اِس جزیرہ کے اون دریاؤن سے جو اب تک معلوم ہوے ہین دریاے اعظم ہر بشمول اپنے معاون خاص دریاے ڈارلنگ کے آسٹریلین الپس اور بلیو مونٹنس (یعنی کوہ ازرق) کے مغربی ڈھلاؤن کا پانی نکالتا ہر -

جھیل ٹارنس کہ آسٹریلیا جنوبی مین آب شورہ کی

او تھلی جیسل ہو صورت مین گھوڑے کے نعل کی مثال ہو

## آب وہوا

اس جزیرہ کے شمالی اور وسطی قطعات گرم اور خشک ہین اضلاع جنوبی کی آب وہوا معتدل رہتی ہو الا بعض مرتبے وسط کی جانب سے جو ہوائین سوزان وہان آتی ہین وہ آزار رسان ہوتی ہین۔

## معدنیات

کانین طلائی اس جزیرے کی تمام دنیا سے زیادہ زرخیز ہین تانبے کی کھانین بھی گران مایہ ہین۔ اور کوئلہ سنگین بعض قطعات مین ملتا ہو۔

اوّل اوّل ۱۸۵۱ع مین سونا ظاہر ہوا پیداوار سالیانہ بارہ کرور روپیہ کے قریب ہو۔

## نباتات

اگرچہ اس ملک کا بڑا حصہ ریتلی بیابانون سے مرکب ہو الا چراگاہی اور جنگلی عمدہ زمین کے بڑے بڑے وسیع قطعات بھی ہین اور مکہ اور گندم اور سن اور تماکو

اور درخت انگور بوئے جاتے ہین اور قرنی یعنی سرخس اور
درخت ہاے گوند بافراط ہوتے ہین۔

## حیوانات

تقریباً سب چوپائے تھیلی دار ہین اور اکثر آسٹریلیا ہی
کے جزیرے مین پائے جاتے ہین چنانچہ اون سب مین کنگرو
بڑا ہوتا ہی اور آرنیتھارنکس عجیب اوسکی چونچ
بط کی مثال ہوتی ہی اور اوسکے پنجون مین جو پوست سے وصل
ہوتے ہین چنگل ہوتے ہین اوسکا بدن سنبور سے مستور ہوتا ہی
اور اوسکی دم چوڑی اور چپٹی ہوتی ہی۔
آسٹریلیا کے راج ہنس کالے کالے ہوتے ہین اور
بھیڑین اور مویشی اور گھوڑے جنکو یوروپی نوآبادون نے
جاری کیا تھا اب بکثرت ہین۔

## ۱۷۶۔ باشندون کا بیان

اصلی باشندے خانہ بدوش وحشیون سے مشتمل ہین
جو کبری حبشی یا پاپوآنی اقوام سے ہین یوروپی نوآباد
جو اول اول اِس جزیرے مین بسے وہ قیدی تھے جو

۱۷۸۸ء مین انگلستان سے عبور دریاے شور ہوکر باٹنی بے کو
کہ آسٹریلیا کے ساحل شرقی پر ہی بھیجے گئے تھے
چنانچہ اوسیوقت سے آبادی بتدریج زیادہ ہوتی گئی الا
تھوڑے عرصہ سے برٹش تارک الوطنون سے بہت بڑہ گئی
ہو جو زراعت اور پیشہ واری اور کندہ گی طلا مین مصروف
رہتے ہین —

آسٹریلیا کے دیسی لوگ روے زمین کے نہایت بدتر اور
تبذل باشندون سے ہین —

یہان کی بعض قومون کے لوگ بالکل ننگے پھرتے ہین اور
بعض کے مردم خوری کرتے ہین —

آسٹریلیا مین صرف ولایت برطانیہ ہی کی جدید آبادیان
قائم ہوئی ہین چنانچہ کل جزیرہ ماتحت تخت انگلشیہ کے متصور
ہوتا ہی —

نیوسوتھ ویلس اور وکٹوریا اور آسٹریلیا جنوبی
اور آسٹریلیا مغربی اور کوئینسلینڈ آبادیان جدید
ہین —

| | نیوسوتھ ویلس | |
|---|---|---|

نیو ساؤتھ ویلیس آسٹریلیا کے شرقی جانب مین واقع ہی
اس آبادی مین بلیو مونٹنس یعنی کوہ ازرق شمالاً
جنوباً سمندر سے تقریباً چالیس میل کے فاصلہ تک گذرتا ہی
میش پروری اور کندیدگی طلا رعایا کے خاص پیشے ہین
سڈنی جسمین ایک لاکھ باشندے ہین پورٹ جاکسن
پر ہی اور وہان سے سونا اور اون بمقادیر کثیر انگلستان
کو بھیجے جاتے ہین —
شہر پاراماٹا جو پورٹ جیکسن پر ہی آسٹریلیا کا شہر اولین
تھا —

| | وکٹوریا | |
|---|---|---|

وکٹوریا یا آسٹریلیا فیلکس جسمین جزیرہ آسٹریلیا
کا جنوبی و شرقی گوشہ داخل ہی نیو ساؤتھ ویلیس سے
بذریعہ دریاے مرے علحدہ ہوا ہی اس قطعہ کی آب و ہوا
خوشگوار اور اراضی سیر حاصل ہی —
مغرب مین بالاراٹ نہایت زرخیز طلائی کانون سے ایک
ہی میش و مویشی بکثرت پالے جاتے ہین —
دہانہ دریاے یارا یارا کے متصل دریاے نادکو پر پورٹ فلپ

३ सिडनी
४ पोर्टजैक्सन
५ पारामाटा
६ आस्ट्रेलिया
७ विक्टोरिया
८ आस्ट्रेलिया
फीलिक्स
९ आस्ट्रेलिया
१० न्यूसाउथवेल्स
११ मरे
१२ बालाराट
१३ यारायारा
१४ पोर्टफ़िलिप

کے قریب میلبرن دارالحکومت ہی ۱۸۳۵ء عیسوی مین
اس شہر کی بنیاد قائم ہوئی تھی اور اب اوسمین ایک لاکھ
باشندے ہین۔
میلبرن سے گوشۂ جنوب و مغرب مین گیلانگ ترقی پذیر
شہر ہی۔

## آسٹریلیا جنوبی

آسٹریلیا جنوبی نیوسوتھ ویلس اور وکٹوریا کے مغرب
واقع ہی۔
دارالامارت ایڈیلیڈ خلیج سینٹ وِنسینٹ پر ہی
برابرا کی مالدار مسی کانین شمال مین ہین۔

## آسٹریلیا مغربی

آسٹریلیا مغربی یا آبادی دریاے سوان آسٹریلیا کے
جنوب و مغرب پر محیط ہی یہ آبادی ہندوستان سے اقل
فاصلہ پر ہی اور اب جزیرۂ مذکور کے صرف اسی قطعہ مین قیدی
بھیجے جاتے ہین میش پروری پیشہ خاص ہی اور بکنارۂ دریاے
سوان مغربی کران پر پرتھ دارالحکومت ہی۔

## کوئینسلینڈ

१ मेलबर्न
२ गीलांग
३ आस्ट्रेलिया
४ विक्टोरिया
५ एडीलेड
६ सदर्नलैंड
७ बरावरा
८ आस्ट्रेलिया
मग़रबी
९ स्वान
१० पर्थ
११ क्वीन्सलैंड

شرقی ساحل پر کوئینسلینڈ آبادی نہایت جدید ہی جسمین

شہر خاص برسبین ہی۔

## ۱۷۷۔ ٹیسمینیا یا وینڈیمنیس لینڈ کا بیان

یہ جزیرہ جو وسعت مین تقریباً جزیرہ سیلان کے

برابر ہی آسٹریلیا کے جنوب ہی اور اوس سے

آبنائے باس کے ذریعے سے جدا ہوا ہی۔

اِس جزیرہ کی سرزمین کوہستانی ہی اور آب و ہوا

معتدل۔

عرصہ دراز تک یہان قیدیون کی بود و باش رہی الّا

اب برطانیہ کے نوآباد یہان کثرت سے ہین۔

جنوبی شرقی ساحل پر ہابرٹ ٹون حکومت گاہ ہی

اور لانسسٹن اِس جزیرہ کے شمالی جانب واقع

ہی۔

نیوسوتھ ویلس کے نواب گورنر بہادر آسٹریلیا اور

ٹیسمینیا کے ممالک مقبوضہ برطانیہ کے گورنر جنرل

১ ডিজিবন
২ ইষ্টইন্ডিজ
৩ বইডুইরেন্দ
সৌস্থান
৫ সীলান
৬ আস্ট্রেলিয়া
৭ বাস
৭ হাবর্টটৌন
৮ লান্সিস্টন
৯ সুসৌথবেল্স
১০ টেস্মেনিয়া

ہوتے ہین اِلّا آسٹریلیا مغربی اور کوینسلینڈ کے
سواے جمیع ممالک مذکورہ کے لیجسلیچر یعنی واضعان قوانین
کے جلسے باختیارات خودسری جُدے جُدے مقرر ہین جو از جانب
رعایا منتخب ہوے ہین۔

| | نیوزیلینڈ | |
|---|---|---|

آسٹریلیا کے گوشۂ جنوب و شرق مین نیوزیلینڈ
دو جزائر سے مرکب ہی جنمین سے ہر ایک جزیرہ سیلان
کی وسعت سے تقریباً دو چند ہی۔
ان دونون کے درمیان آبنائے کوک حائل ہی اور
جنوب مین ایک چھوٹا جزیرہ اور بھی ہی جو نیوزیلینڈ سے
متعلق ہی۔
جزایر متذکرہ بالا پہاڑون کے سلسلون سے منقطع ہین
جنکی چوٹیان برف دائمی سے مستور رہتی ہین اونمین
کئی کوہ آتش فشان بھی ہین علاوہ برین گرم پانی کے
چشمے کثرت سے ہین۔
اور زلزلے یعنی بھونچال بھی بعض مرتبے برپا ہوتے ہین
آب وہوا خوشگوار اور زمین خوب سیر حاصل ہی۔

فرن یعنی سرخس بکثرت پیدا ہوتی ہر جسمین سے بعض

بعض کی جڑین بطور غذا کے مستعمل ہوتی ہین۔

یہ جزیرہ ایک قسم کی بیش قیمتی کتان سے نامور ہر۔

یہانکے باشندے جو ماؤرنیز کہلاتے ہین ملایائی

نسل سے ہین مگر دراز قد اور چست و چالاک اور فہیم ہوتے

ہین۔

سابق مین وے اپنے بدنون مین گوندنا و تیے تھے

اور خونریزی اور مردم خوری کے خوگر تھے الا اب

پادری صاحبون کی محنت و سعی سے اونمین تربیت و شائستگی

پھیل گئی ہر مردم خوری بند ہوگئی ہر اور اکثرون نے مذہب

عیسوی اختیار کرلیا ہر۔

جزیرۂ شمالی مین آکلینڈ جناب نواب گورنر بہادر

برطینی کا مسکن ہر۔

اور ویلنگٹن کہ نہایت زیادہ آباد ہر آبنائے کوک

پر واقع ہر۔

اور کینٹربری جزیرۂ وسطی کے شرقی ساحل پر

ہر۔

## نیو گنی یا پاپوآ

نیوگنی یا پاپوآ جزیرۂ آسٹریلیا کے شمال واقع
ہی اور جزیرہ مذکور سے آبنائے ٹارس کے
ذریعہ سے علیحدہ ہی۔

نیوگنی خط استوا کے متصل اوسکے دکھن واقع ہی اور
احاطہ مندراج کی وسعت سے تقریباً دوچند ہی وسط کا حال
کم معلوم ہی۔

یہ جزیرہ ایک خوبصورت پرند ہما نامی کی جہت سے
مشہور ہی۔

اسکے باشندے پاپوآن یعنی دریائی حبشی ہین یہ لوگ
وحشی ہین اور کسی شائستہ قوم کی آبادی اس جزیرہ مین
نہین ہی۔

## جزائر دیگر

نیوگنی کے مشرق اور اوسکے گوشۂ جنوب و مشرق مین
جزائر کے بہت مجمع ہین مثلاً نیو آئر لینڈ
نیو برٹین نیو ہبرڈیز نیو کلیڈونیا اور

१ न्यूगिनी
२ पापुआ
३ न्यूगिनी
४ पापुआ
५ आस्ट्रेलिया
६ टारिस
७ पापुआन
८ न्यूगिनी
९ न्यूआयरलेण्ड
१० न्यूब्रिटेन
११ न्यूहेब्रिडी
१२ न्यूकलेडोनिया

جزائر فجی انکے باشندے اکثر مردم خور ہین اور بعض مین مذہب عیسوی جاری ہوگیا ہے۔

## ۱۷۸ - پالینیشیا کا بیان

پالینیشیا (یعنی جزائر کثیر) جزائر کے اون بیشمار مجمعون سے مراد ہے جو بحر الکاہل مین واقع ہین۔

اور جنکے مغرب کی جانب جزائر ملیشیا اور آسٹریلیشیا ہین اور مشرق کی طرف امریکہ۔

جزائر کلان مین اونچے اونچے پہاڑ ہین جنمین سے بعض آتش فشان ہین۔

اور جزایر خورد جو مونگے کے کیڑے سے پیدا ہوے ہین پست ہین اور سمندر کی سطح سے تقریباً ہموار۔

آب وہوا خوب خوشگوار ہے کیونکہ گرمی کی حدت سمندر کے سبب سے اعتدال پر رہتی ہے۔

زمین عموماً سیر حاصل ہے اور تحفہ ہنرے سے مستور رہتی ہے۔

درخت سیوہ ثان اور ناریل اور رتالو اور شکر قند اور کیلے وغیرہ نباتی پیداواریون سے خاص ہین —

سُور اور کُتے اور گھونس ہی صرف دیسی چوپائے ہین ۔

| | باشندے | |
|---|---|---|

باشندے نسل ملایانی سے متعلق ہین مگر دراز قد اور خوش ساخت ۔

یے لوگ عموماً کاہل ہوتے ہین الّا لڑائی مین دلیر اور غضبناک اور بیرحم اون مین اس جہالت کے ساتھ لڑائی جھگڑے ہوے ہین کہ بعض خزائر سرتاپا بےچراغ ہوگئے ہین بچہ کشی بدرجۂ کثیر جاری ہی ۔

اور یہان کے لوگ اپنے کریہ منظر بتون کو انسانون کی قربانیان دیتے ہین اور مردم خوری بھی بعض خزائر کے مجمعون مین رائج ہی الّا بعض مین مذہب عیسوی داخل کیا گیا ہی اور اوسکی بڑی ترقی ہوئی ہی —

## ۱۷۹ اون خزائر کا بیان جو خط استوا کے شمال ہین

خزائر لاڈرون یا میری این جزائر فلپانیہ کے شرق واقع ہین۔

انکو میگیلان صاحب نے ۱۵۲۱ عیسوی مین دریافت کیا اور وہان کے باشندون کے خواص دزدی کے باعث سے اونکا نام لاڈرون رکھا جو ایک ایسے لفظ کے مشتق ہوا ہے جسکے معنی چورون کے ہین بعد ازان اسپین کی ایک ملکہ کی یادگاری کے لیے اوسکا نام میری این رکھا گیا۔

جزائر مذکورہ مین سے صرف پانچ آباد ہین جنمین جزائر فلپانیہ سے اوٹھکر نو آباد اہل اسپین اکثر بسے ہین۔

## جزائر کارولائنس

جاپان اور آسٹریلیا کے وسط کے قریب جزائر کارولائنس کا مجمع ہے۔

یے جزیرے بسبب چارلس دوم شاہ اسپین

१ लाडरोन
२ मेरी एन
३ फिलिपाइना
४ मेगेलान
५ स्पेन
६ मेरीएन
७ फिलिपाइना
कारोलीना
८ जापान
९ आस्ट्रेलिया
१० चार्ल्स

کے بدین اسم موسوم ہوئے ہین —

## جزائر سینڈوچ

جزائر سینڈوچ خط سرطان کے قریب اور میکسیکو سے مغرب کی جانب تقریباً دو ہزار آٹھ سو میل کے فاصلہ پر واقع ہین اور جمیع جزائر پالنیشیا مین اولی ترین ہین —

جزیرہ ہوائی یا اوہی جو تمام اس مجمع مین جزیرۂ اعظم ہے جزیرہ سیلان کی وسعت سے پانچوین حصہ کے قریب ہے اور اپنے مرتفع آتشی پہاڑون سے مشہور —

تخمیناً چالیس برس کا عرصہ ہوا کہ باشندے وحشی تھے اور کوئی زبان تحریری نہین رکھتے تھے اب وے شائستہ اور تربیت یافتہ ہین مدرسے اور گرجے جابجا مقرر ہین انجیل چھپ گئی ہے اور سب نے مذہب عیسوی اختیار کر لیا ہے —

اس جزیرے مین وہان ہی کا ایک متوطن بادشاہ باختیارات خودسری حکمرانی کرتا ہے اور اوسکا دارالسلطنت ہونولولو

२ सैंडविच
२ नेविचकी
३ पालीनेशिया
४ हवाई
५ ओहि
६ सीलान
७ होनोलुलू

ہو جہان جہازون کی آمد و رفت کثرت سے ہوتی ہو۔

## جزائر جو خط استوا کے دکھن ہین

جزائر فرینڈلی (یعنی جزائر دوستانہ) یہ جزائر ٹونگا
آسٹریلیا کے مشرق اوس سے تخمیناً دو ہزار میل کے فاصلے
پر واقع ہین۔
ان جزیرون کو کپتان کوک صاحب نے دریافت کیا
اور انکا نام فرینڈلی اسلیے رکھا کہ یہان کے باشندے
نہایت شفقت پیش آئے۔
یہان کا بادشاہ اب عیسائی ہو اور دین عیسوی کی یہان
بڑی ترقی ہوئی ہو۔

## جزائر نیوہیبریڈیز

جزائر نیوہیبریڈیز (یعنی جزائر ملاحان) جزائر فرینڈلی
کے گوشہ شمال و مشرق مین واقع ہین اونکا یہ
نام اسواسطے رکھا گیا تھا کہ جب جزائر مذکور کے باشندے
اپنی ڈونگیون کے کھینے مین خوب مشاق اور ہوشیار
معلوم ہوتے تھے اب یہ جزائر عموماً

کہلاتے ہین —

## جزائر سوسایٹی

جزائر سوسایٹی آسٹریلیا اور جنوبی امریکہ کے تقریباً وسط مین واقع ہین —

یہ جزائر مرتفع اور خوشنما ہین وشہرت ومنزلت مین جزائر سینڈوچ سے درجۂ دوم پر ہین انمین ٹہیٹی جزیرۂ اعظم ہی اور اسلیے یادگار کہ پالنیشیا مین اول اول اسی مقام کو پادری بہیجے گئے تھے تقریباً سب باشندون نے دین عیسوی قبول کرلیا ہی اور عرصۂ چندسال سے گورنمنٹ دیسی بزبردستی فرانس کے ماتحت کردی گئی ہی —

## جزایر مارکویساس

مجمع الجزائر مارکویساس جزیرۂ سوسایٹی کے گوشۂ شمال وشرق مین واقع ہی اور اب فرانس کے تابع —

## ۱۵ — انٹارکٹیکا کا بیان

१ सोसाइटी
२ आस्ट्रेलिया
३ अमेरिका
४ सैण्डविच
५ टेहिटी
६ पालीनेशिया
७ फ्रान्स
८ मारकिसास
९ सोसाइटी
१० अन्टार्कटिका

تھوڑے عرصہ سے خشکی کے کئی وسیع قطعات بحر
انٹیارکٹک یعنی بحر جنوبی مین قطب جنوبی کی طرف
دریافت ہوئے ہین جو کسی ایک بڑا اعظم جنوبی کے حصے تصور
کیے جاتے ہین۔

مسٹر جیمس راس صاحب نے ۱۸۴۱ء مین وکٹوریالینڈ کو
دریافت کیا یہ خطہ نیوزیلینڈ کے جنوب واقع ہے اور
بہ نسبت دیگر قطعات اراضی کے جو اب تک معلوم ہوئے ہین
قطب جنوبی سے زیادہ نزدیک ہے۔

اسکے ساحل پر بلند پہاڑ ہین جو برف کے وسیع تختون اور
برف دائمی سے مستور رہتے ہین۔

کوہ ایریبس نامی آتش فشان بارہ ہزار چار سو فیٹ ۱۲۴۰۰
اونچا ہے جسکے شعلے بعض مرتبے دہانہ کوہ مذکور سے دو ہزار ۲۰۰۰
فیٹ کی بلندی تک پہونچ جاتے ہین اور
ایام سرما کی طول و طویل راتون مین اوس تاریکی کو
روشن کرتے ہین جو اس ویران و بے چراغ ملک پر
چھائی رہتی ہے۔

انٹیارکٹیکا کے خطے انسان سے خالی ہین مگر لب دریا

१ एंटार्कटिका
२ सरजेम्सरास
३ विक्टोरियालैण्ड
४ न्यूजीलैण्ड
५ हैरेबस
६ एंटार्कटिका

آلبٹراس سمدر ماچینگوین کا کہ اقسام پرند ہین ہجوم رہتا ہو
اور قرب و جوار کے سمندرون مین سیل اور والرس
یعنی دریائی گھوڑا اور ویل پائے جاتے ہین۔

---

روے زمین کے مختلف ملکون اور ولایتون کا بیان ہوا
جنمین سے اکثر خوبی اور خوبصورتی کامل کے مظہر ہین اور ہرشی
سے مملو ہین جس سے انسان کی خواہشون یا احتیاجون کا
انصرام ہو سکتا ہو مگر اس امر کے خیال سے بڑا افسوس
اور رنج ہوتا ہو کہ ہماری خوشنما زمین کو گناہ نے اسقدر
کریہ صورت کر رکھا ہو کہ تمام مخلوق رنج والم مین آہ زن و
درد کش ہو۔
بڑے بڑے فرقے اور اقوام عقائد باطل و متبذل مین
گرفتار ہین اور جہالت کے تاریک پہاڑون پر ٹھوکر
کھاتے پھرتے ہین غم و گناہ و مرض
و موت و خطا و خوف اونکو گھیرے ہوے ہین
اور وقت ضرورت وے کذب و دروغ کے پناہون
کی طرف رجوع کرتے ہین جو اونکے کام نہین

آ سکے۔

خدا تعالیٰ کی سلطنت سکے اس منحرف صوبہ مین کار عظیم کا انجام دینا باقی ہی اور بمقتضاے محبت ہم جنسان و خیال آسایش و آرام خود ہا و فرایض بجانب حق تعالی ہکو واجب و لازم ہی کہ ہم کار مذکور کے انصرام مین شریک ہووین اول ہکو چاہیے کہ اوس ترحم پر غور سے نظر کرین جو ایزد جل جلالہٗ نے بذریعۂ دین ہمپر عطا فرمایا ہی اور بعد ازان انپی روحون کو اوسکی عبادت اور خدمت سے مخصوص کرین۔

ہمپر لابد ہی کہ انپے مذہب اور عقیدہ کو انپے چلن سے ظاہر کرین جاہلون کو تعلیم کرین کلامات ربانی اور رسالجات مذہبی کو مشتہر کرین اور مدارس و دیگر حسنات کی مدد مین جسقدر ہو سکے اوسقدر معین و مددگار ہون اور روز و شب بدل و جان دست بدعا رہوین کہ وہ وقت جلد آوے جسمین تمام روے زمین علم الٰہی سے اسقدر پر ہو جاوے جیسے سمندر پانی سے مستور ہی

| نام سلطنت بزبان اردو | نام سلطنت بزبان ناگری | رقبہ بحساب میل مربع | آبادی | نام دارالسلطنت بزبان اردو | نام دارالسلطنت بزبان ناگری | آبادی |
|---|---|---|---|---|---|---|
| امریکہ روسی | अमेरिका रूसी | ۳۷۱۰۰۰ | ۶۰۰۰۰ | نیو آرکینجل | न्यूआर्केञ्जिल | |
| برطنی امریکہ | ब्रिटिनी अमेरिका | ۳۵۰۰۰۰۰ | ۲۱۸۱۲۷۰ | کوبیک | क्विबेक | ۶۲۰۰۰ |
| ممالک متحدہ | मुमालिक मुत्तहिदा संयुक्तराज्य | ۳۳۰۶۰۰۰ | ۳۲۰۰۰۰۰۰ | واشنگٹن | वाशिङ्गटन | ۴۰۰۰۰ |
| میکسیکو | मेक्सिको | ۸۶۰۰۰۰ | ۷۵۰۰۰۰۰ | میکسیکو | मेक्सिको | ۱۵۰۰۰۰ |
| گاٹیمالا | गाटेमाला | ۴۵۷۴۷ | ۶۰۰۰۰۰ | گاٹیمالا | गाटेमाला | ۴۰۰۰۰ |
| سالویڈر | सालवेडर | ۵۹۷۱ | ۲۸۰۰۰۰ | سین سالویڈر | सेनसालवेडर | ۲۰۰۰۰ |
| ہانڈیوراس | हांडूरास | ۳۸۰۸۸ | ۲۳۶۰۰۰ | کومایاگوآ | कुमायागोआ | ۱۲۸۰۰ |
| نکاراگوآ | निकारागोआ | ۳۱۰۰۰ | ۲۳۵۰۰۰ | لیون | लिआन | ۱۰۰۰۰ |
| کوستاریکا | कास्टारेका | ۱۸۳۷۰ | ۹۵۰۰۰ | سین جوز | सेनजोज़ | ۱۸۰۰۰ |
| ویسٹ انڈیز یعنی جزائر غربی | वेस्टइंडीज़ यानी [illegible] | ۹۰۰۰ | ۳۵۰۹۰۰۰ | | | |

| نام ممالک بزبان اردو | نام ممالک بزبان ناگری | رقبہ بحساب میل مربع | آبادی | نام شہرات خاص بزبان اردو | نام شہرات خاص بزبان ناگری | آبادی |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مین | मेन | ۳۲۶۲۰ | ۶۲۰۰۰۰ | پورٹلینڈ آگسٹا | पोर्टलैंड आगस्टा | |
| نیوہمپشر | न्यूहैम्पशर | ۹۴۱۱ | ۳۲۶۰۰۰ | پورٹسمتھ کانکارڈ | पोर्टसमथ कौन्कार्ड | |
| ورمنٹ | वरमंट | ۱۰۲۱۲ | ۳۱۶۰۰۰ | برلنگٹن مانٹپلیر | बरलिङ्टन मांटपलीर | |
| میساچوسٹیس | मेसाचुसेटस | ۷۵۰۰ | ۱۲۳۱۰۰۰ | بوسٹن لوویل | बोस्टन, लूवेल | |
| رہوڈآئیلینڈ | रोडआईलैंड | ۱۳۴۰ | ۱۷۵۰۰۰ | پراویڈنس نیوپورٹ | प्रोविडेन्स, न्यूपोर्ट | |
| کینکٹیکٹ | कनेक्टिकट | ۴۷۶۴ | ۴۶۰۰۰۰ | نیوہیون ہارٹفرڈ | न्यूहेविन हार्टफर्ड | |
| نیویارک | न्यूयार्क | ۴۶۰۸۵ | ۳۸۵۱۰۰۰ | نیویارک البینی | न्यूयार्क, अल्बेनी | |
| نیوجرسی | न्यूजरसी | ۸۳۲۰ | ۶۷۶۰۰۰ | نیوآرک ٹرنٹن | न्यूयार्क, ट्रेंटन | |
| پنسلونیا | पेन्सिलवेनिआ | ۴۴۰۰۰ | ۲۹۱۶۰۰۰ | فلیڈلفیا ہیرسبرگ | फिलेडेल फिआ, हेरिसबर्ग | |

تتمہ نمبر ۲

| نام ممالک بزبان اردو | نام ممالک بزبان ناگری | رقبہ بحساب میل مربع | آبادی | نام شہرات خاص بزبان اردو | نام شہرات خاص بزبان ناگری | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ڈیلاویر | डेला वेयर | ۲۱۲۰ | ۱۱۲۰۰۰ | ولمنگٹن ڈوور | विलमिङ्गन, डोवर | |
| میریلینڈ | मेरीलेण्ड | ۱۳۹۵۸ | ۶۸۱۰۰۰ | بالٹیمور اناپولس | बालटीमोर, अनापुलिस | |
| ضلع کولمبیا | ज़िला कोलम्बिआ | ۶۴ | ۷۵۰۰۰ | واشنگٹن | वाशिङ्गन | |
| ورجینیا | वर्जिनिआ | ۶۴۰۰۰ | ۱۶۹۳۰۰۰ | رچمنڈ | रिचमंड | |
| کاروالنیہ شمالی | शिमाली कारोलैना | ۴۳۸۰۰ | ۱۰۰۰۰ | ولنگٹن ریلی | विलमिङ्गन, रैली | |
| کاروالنیہ جنوبی | जनूबी कारोलैना | ۲۸۲۰۰ | ۷۱۶۰۰۰ | چارلسٹن کولمبیا | चार्लेस्टन, कुलंबिआ | |
| جارجیا | जार्जिआ | ۶۲۰۰۰ | ۱۰۸۳۰۰۰ | سوانہ ملجول | सवाना, मिलिजविल | |
| فلاریڈا | फ्लारिडा | ۵۳۷۸۹ | ۱۸۷۰۰۰ | ٹالاہاسی | टालाहासी | |
| اوہیو | आहियो | ۳۹۹۶۴ | ۲۳۷۰۰۰۰ | سنسیناٹی کلمبس | सिन्सिनाटी, कलम्बस | |

تتمہ نمبر ۲

| نام ممالک بزبان — اردو | نام ممالک بزبان — ناگری | رقبہ بحساب میل مربع | آبادی | نام شہرات خاص بزبان — اردو | نام شہرات خاص بزبان — ناگری | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| انڈیانا | इंडियाना | ۳۳۰۰۹ | ۱۳۵۱۰۰۰ | انڈیاناپولس | इण्डिआनापुलिस | |
| الینایس | इलीनोइस | ۵۵۴۰۵ | ۱۶۹۱۰۰۰ | چکاگو اسپرنگفیلڈ | चिकागो, स्प्रिंगफी. | |
| مچیگان | मिचीगान | ۵۶۲۴۳ | ۷۵۴۰۰۰ | ڈیٹرایٹ لینسنگ | डेठराइट, लेन्सिङ् | |
| وسکانسن | विसकांसिन | ۵۳۹۲۴ | ۷۶۰۰۰۰ | ملواکی میڈیسن | मिलवाकी, मेडीसन | |
| کینٹکی | केंटकी | ۴۰۵۰۰ | ۱۱۴۵۰۰۰ | لوزول فرنکفورٹ | लूज़बिल फ्रैंकफ़ोर्ट | |
| مسوری | मिसूरी | ۶۷۳۸۰ | ۱۲۰۱۰۰۰ | سینٹ لوئس جیفرسن سٹی | सेंटलूइस, जेफरसन सिटी | |
| آئیووا | आइओवा | ۵۰۹۱۴ | ۶۸۲۰۰۰ | ایووا سٹی | आइओवासिटी | |
| ٹینیسی | टेनेसी | ۴۵۰۰۰ | ۱۱۴۷۰۰۰ | نیشوِل | नेशविल | |
| الاباما | अलाबामा | ۵۰۷۲۲ | ۹۵۷۰۰۰ | موبیل مانٹگومری | मोबेली, मांटगुमरी | |

تتمہ نمبر ۲

| نام ممالک بزبان اردو | نام ممالک بزبان ناگری | رقبہ بحساب میل مربع | آبادی | نام شہرات خاص بزبان اردو | نام شہرات خاص بزبان ناگری | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مسیسپی | मिसीसिपी | ۴۰۱۵۱ | ۸۸۶۰۰۰ | نیچز جیکسن | नेचेज़, जेकसन | |
| لوزیانا | लुजिआना | ۴۶۴۳۱ | ۶۶۶۰۰۰ | نیوارلینیس بٹین روج | न्यूआर्लिअन्स, बेटनरूज | |
| آرکنیزاس | आरकेंज़ास | ۵۲۱۹۸ | ۴۴۰۰۰۰ | لٹل راک | लिटलराक | |
| ٹیکزاس | टेकज़ास | ۲۳۷۳۲۱ | ۶۰۱۰۰۰ | ہسٹن | हास्टन | |
| کالیفورنیا | कालीफोर्नि-आ | ۱۸۸۹۸۱ | ۳۸۵۰۰۰ | سین فرانسسکو | सेनफ्रांसिस्को | |
| | | | | بینیشیا | बेनीशिआ | |
| منیسوٹا | मिनेसोटा | ۸۳۰۰۰ | ۱۸۳۰۷۷ | سینٹ پال | सेंटपाल | |
| نیومیکسیکو | न्यूमेक्सिका | ۲۱۰۷۴۴ | ۹۳۰۰۰ | سینٹافی | सेंटाफ़ी | |
| یوٹا | यूटा | ۱۸۷۹۲۳ | ۵۰۰۰۰ | سالٹ لیک سیٹی | साल्टलेकसिटी | |

| نام ممالک بزبان | | رقبہ بحساب میل مربع | آبادی | نام شہرات خاص بزبان | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اردو | ناگری | | | اردو | ناگری | |
| آرگین | आरीगान | ۱۶۵۰۰۰ | ۵۲۰۰۰ | سیلم | सलेम | |
| واشنگٹن | वाशिङ्गटन | ۱۱۰۰۰۰ | ۱۲۰۰۰ | اولمپیا | ओलिम्पिआ | |
| نبراسکا | नेब्रास्का | ۳۸۵۰۰۰ | ۲۹۰۰۰ | | | |
| کینزاس | कैंज़ास | ۱۲۰۰۰۰ | ۱۴۴۰۰۰ | | | |
| ڈیکوٹا | डेकोटा | | ۵۰۰۰ | | | |
| | | | | | | |
| | | | | | | |
| | | | | | | |
| | | | | | | |

تتمہ نمبر ۲

تتمہ نمبر ۲

نقشہ نمبر ۱۶۶ جنوبی امریکہ کی سلطنتوں کا حال

| نام سلطنت بزبان اردو | نام سلطنت بزبان ناگری | رقبہ بحساب میل مربع | آبادی | نام دار السلطنت بزبان اردو | نام دار السلطنت بزبان ناگری | آبادی |
|---|---|---|---|---|---|---|
| گیانا | गिआना | ۱۵۰۰۰ | ۲۰۰۰۰۰ | | | |
| وینیزویلا | वेनी ज्यूला | ۴۵۰۰۰۰ | ۱۳۵۰۰۰۰ | کاراکاس | कारा कास | ۳۵۰۰۰ |
| نیوگرنیڈا | न्यूग्रेनेडा | ۵۰۰۰۰۰ | ۲۲۴۳۰۰۰ | بوگوٹا | बुगोटा | ۴۲۰۰۰ |
| اکویڈار | एक्वेडार | ۳۰۰۰۰۰ | ۸۰۰۰۰۰ | کوئیٹو | क्विटो | ۷۶۰۰۰ |
| پیرو | पीरू | ۵۰۰۰۰۰ | ۲۱۰۶۰۰۰ | لایما | लाईमा | ۷۰۰۰۰ |
| برزیل | ब्रेज़ील | ۳۱۰۰۰۰۰ | ۶۰۰۰۰۰۰ | رایوجنیرو | रायो जिनेरो | ۲۵۰۰۰۰ |
| بولیویا | बोलिविआ | ۴۵۰۰۰۰ | ۱۷۰۰۰۰۰ | چوکویساکا | चुकिसाका | ۲۰۰۰۰ |
| لاپلاٹا | लाप्लाटा | ۵۵۰۰۰۰ | ۵۳۰۰۰۰ | پیرانا | पेराना | ۴۰۰۰ |
| پیراگوئی | पेरागोए | ۸۰۰۰۰ | ۶۰۰۰۰۰ | آسمپشن | आसम्पशन | ۱۰۰۰۰ |

تتمہ نمبر ۳

| نام سلطنت بزبان اردو | نام سلطنت بزبان ناگری | رقبہ بحساب میل مربع | آبادی | نام دار السلطنت بزبان اردو | نام دار السلطنت بزبان ناگری | آبادی |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بیونس ایریز | ब्यूनस एरीज़ | ۱۰۰۰۰۰ | ۵۰۰۰۰۰ | بیونس ایریز | ब्यूनस एरीज़ | ۸۰۰۰۰ |
| یوراگوئی | यूरागोए | ۸۰۰۰۰ | ۲۵۰۶۰۰ | مانٹی وایڈیو | मांटे वाईडिओ | ۶۰۰۰۰ |
| چلی | चिली | | | سینٹیاگو | सैंटियागो | ۸۰۰۰۰ |
| پیٹیگونیا | पैटेगोनिया | | | | | |
| میزان | | | | | | |